# اَلْبَيَانُ

# فِي

# رَحْمَةِ الْمَنَّانِ عزّوجلّ

﴿رحمتِ اِلٰہی پر ایمان اَفروز احادیثِ مبارکہ﴾

معاونِ تخریج:

حافظ ظہیر اَحمد الاسنادی


## مِنہاجُ القرآن پبلیکیشنز

365-ایم، ماڈل ٹاؤن لاہور، فون: 5168514، 042-111-140-140

یوسف مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اُردو بازار، لاہور، فون: 042-7237695

www.Minhaj.org - sales@Minhaj.org

بسم الله الرحمن الرحيم

مَوْلَايَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا أَبَدًا

عَلَى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

وَالْطُفْ بِعَبْدِكَ فِى الدَّارَيْنِ إِنَّ لَهُ

صَبْرًا مَّتَى تَدْعُهُ الْأَهْوَالُ يَنْهَزِمِ

﴿صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَصَحْبِهِ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ﴾

حکومتِ پنجاب کے نوٹیفکیشن نمبر ایس او (پی۔۱) ۴-۱ / ۸۰ پی آئی وی، مؤرّخہ ۳۱ جولائی ۱۹۸۴ء؛ حکومتِ بلوچستان کی چٹھی نمبر ۸۷-۴-۲۰ جنرل و ایم ۴ / ۹۷۰-۳-۷، مؤرّخہ ۲۶ دسمبر ۱۹۸۷ء؛ حکومتِ شمال مغربی سرحدی صوبہ کی چٹھی نمبر ۲۴۴۱۱-۶۷ این۔۱ / اے ڈی (لائبریری)، مؤرّخہ ۲۰ اگست ۱۹۸۶ء؛ اور حکومتِ آزاد ریاست جموں و کشمیر کی چٹھی نمبر س ت / اِنتظامیہ ۶۳-۸۰۶۱ / ۹۲، مؤرّخہ ۲ جون ۱۹۹۲ء کے تحت ڈاکٹر محمد طاہرالقادری کی تصنیف کردہ کتب تمام سکولز اور کالجز کی لائبریریوں کے لئے منظور شدہ ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | اَلْبَيَانُ فِي رَحْمَةِ الْمَنَّان ﷻ |
| تالیف | : | شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری |
| معاونِ تخریج | : | حافظ ظہیر اَحمد الاسنادی |
| زیرِ اِہتمام | : | فریدِ ملّت رِیسرچ اِنسٹی ٹیوٹ Research.com.pk |
| مطبع | : | منہاجُ القرآن پرنٹرز، لاہور |
| اِشاعتِ اَوّل | : | مارچ 2009ء |
| تعداد | : | 1,100 |
| قیمت | : | -/95 روپے |

نوٹ: شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری کی تمام تصانیف اور ریکارڈڈ خطبات و لیکچرز کی کیسٹس اور CDs سے حاصل ہونے والی جملہ آمدنی اُن کی طرف سے ہمیشہ کے لیے **تحریکِ منہاجُ القرآن** کے لیے وقف ہے۔

(ڈائریکٹر منہاجُ القرآن پبلی کیشنز)

fmri@research.com.pk

# فہرس

# بَابٌ فِي أَنَّ رَحْمَةَ اللهِ تَعَالَى غَالِبَةٌ عَلَى غَضَبِهِ

## ﴿اللہ تعالیٰ کی رحمت کا اس کے غضب پر غالب ہونا﴾

١/١. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: لَمَّا خَلَقَ اللهُ الْخَلْقَ كَتَبَ فِي كِتَابِهِ وَهُوَ يَكْتُبُ عَلَى نَفْسِهِ وَهُوَ وَضْعٌ عِنْدَهُ عَلَى الْعَرْشِ إِنَّ رَحْمَتِي تَغْلِبُ غَضَبِي. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کیا تو اس نے اپنی کتاب میں لکھا اور وہ اپنی ذات کے متعلق لکھتا ہے جو اُس کے پاس عرش پر رکھی ہوئی ہے کہ میرے غضب پر میری رحمت غالب ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: قول اللّٰه تعالى: ويحذّركم اللّٰه نفسه، ٦/٢٦٩٤، الرقم: ٦٩٦٩، ومسلم في الصحيح، كتاب:التوبة، باب: في سعة رحمة اللّٰه تعالى وأنّها سبقت غضبه، ٤/٢١٠٧، الرقم: ٢٧٥١، والتّرمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول اللّٰه صلى الله عليه وآله وسلم، باب: خلق اللّٰه مائة رحمة، ٥/٥٤٩، الرقم: ٣٥٤٣، وقال أبو عيسى: هذا حديث حسن صحيح، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ما يرجى من رحمة اللّٰه يوم القيامة، ٢/١٤٣٥، الرقم: ٤٢٩٥، والنسائي في السنن الكبرى، ٤/٤١٧، الرقم: ٧٧٥١۔

۲/۲. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ اللهَ لَمَّا قَضَى الْخَلْقَ كَتَبَ عِنْدَهُ فَوْقَ عَرْشِهِ إِنَّ رَحْمَتِي سَبَقَتْ غَضَبِي.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسائِيُّ.

’’حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا فرمایا تو عرش کے اوپر اپنے پاس لکھ کر رکھ لیا: بے شک میری رحمت میرے غضب سے بڑھ گئی ہے۔‘‘ اسے امام بخاری اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

۳/۳. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ اللهَ حِيْنَ خَلَقَ الْخَلْقَ كَتَبَ بِيَدِهِ عَلَى نَفْسِهِ إِنَّ رَحْمَتِي تَغْلِبُ غَضَبِي.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے روایت ہے، حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ

---

۲: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: وكان عرشه على الماء وهو رب العرش العظيم، ٦/٢٧٠٠، الرقم: ٦٩٨٦، والنسائي في السنن الكبرى، ٤/٤١٨، الرقم: ٧٧٥٧، والطبراني في مسند الشاميين، ٤/٢٧٥، الرقم: ٣٢٧٠۔

۳: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله ﷺ، باب: خلق الله مائة رحمة، ٥/٥٤٩، الرقم: ٣٥٤٣، والنسائي في السنن الكبرى، ٤/٤١٧، الرقم: ٧٧٥١، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧/٦٠، الرقم: ٣٤١٩٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٤٣٣، الرقم: ٩٥٩٥۔

تعالیٰ نے جب مخلوق کو پیدا فرمایا تو اپنے دست قدرت سے اپنی ذات کے لئے لکھ دیا کہ میری رحمت میرے غضب پر غالب ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری، نسائی اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**٤/٤. عَنْ أَبِي ذَرٍّ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم فِيْمَا رَوَى عَنِ اللهِ تَبَارَکَ وَتَعَالَى أَنَّهُ قَالَ: يَا عِبَادِي، إِنِّي حَرَّمْتُ الظُّلْمَ عَلَى نَفْسِي وَجَعَلْتُهُ بَيْنَكُمْ مُحَرَّمًا فَـلَا تَظَالَمُوْا يَا عِبَادِي، كُلُّكُمْ ضَالٌّ إِلَّا مَنْ هَدَيْتُهُ فَاسْتَهْدُوْنِي أَهْدِكُمْ. يَا عِبَادِي، كُلُّكُمْ جَائِعٌ إِلَّا مَنْ أَطْعَمْتُهُ فَاسْتَطْعِمُوْنِي أُطْعِمْكُمْ. يَا عِبَادِي، كُلُّكُمْ عَارٍ إِلَّا مَنْ كَسَوْتُهُ فَاسْتَكْسُوْنِي أَكْسُكُمْ. يَا عِبَادِي، إِنَّكُمْ تُخْطِئُوْنَ بِاللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَأَنَا أَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا فَاسْتَغْفِرُوْنِي أَغْفِرْ لَكُمْ. يَا عِبَادِي، إِنَّكُمْ لَنْ تَبْلُغُوْا ضَرِّي فَتَضُرُّوْنِي وَلَنْ تَبْلُغُوْا نَفْعِي فَتَنْفَعُوْنِي. يَا عِبَادِي، لَوْ أَنَّ أَوَّلَكُمْ وَآخِرَكُمْ وَإِنْسَكُمْ وَجِنَّكُمْ كَانُوْا عَلَى أَتْقَى قَلْبِ رَجُلٍ وَاحِدٍ مِنْكُمْ مَا زَادَ ذَلِکَ فِي مُلْكِي شَيْئًا. يَا عِبَادِي، لَوْ أَنَّ أَوَّلَكُمْ وَآخِرَكُمْ وَإِنْسَكُمْ وَجِنَّكُمْ كَانُوا عَلَى أَفْجَرِ قَلْبِ**

---

**٤:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: تحريم الظلم، ١٩٩٤/٤، الرقم: ٢٥٧٧، والترمذي في السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: منه، ٦٥٦/٤، الرقم: ٢٤٩٥، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧٢/٦، الرقم: ٢٩٥٥٧، وعبد الأعلى بن مسهر في نسخة أبي مسهر، ٢٣/١، الرقم: ١۔

رَجُلٍ وَاحِدٍ مَا نَقَصَ ذَلِکَ مِنْ مُلْکِي شَيْئًا. يَا عِبَادِي، لَوْ أَنَّ أَوَّلَکُمْ وَآخِرَکُمْ وَإِنْسَکُمْ وَجِنَّکُمْ قَامُوا فِي صَعِيدٍ وَاحِدٍ فَسَأَلُونِي فَأَعْطَيْتُ کُلَّ إِنْسَانٍ مَسْأَلَتَهُ مَا نَقَصَ ذَلِکَ مِمَّا عِنْدِي إِلَّا کَمَا يَنْقُصُ الْمِخْيَطُ إِذَا أُدْخِلَ الْبَحْرَ. يَا عِبَادِي، إِنَّمَا هِيَ أَعْمَالُکُمْ أُحْصِيهَا لَکُمْ ثُمَّ أُوَفِّيکُمْ إِيَّاهَا فَمَنْ وَجَدَ خَيْرًا فَلْيَحْمَدِ اللهَ وَمَنْ وَجَدَ غَيْرَ ذَلِکَ فَلَا يَلُوْمَنَّ إِلَّا نَفْسَهُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اللہ ﷻ سے یہ روایت کیا: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اے میرے بندو! میں نے اپنے اوپر ظلم کو حرام کیا ہے اور میں نے تمہارے درمیان بھی ظلم کو حرام کر دیا، لہٰذا تم ایک دوسرے پر ظلم نہ کرو، اے میرے بندو! تم سب گمراہ ہو، سوائے اس کے جسے میں ہدایت دوں، سو تم مجھ سے ہدایت طلب کرو، میں تمہیں ہدایت دوں گا، اے میرے بندو! تم سب بھوکے ہو سوائے اس کے جسے میں کھانا کھلاؤں، پس تم مجھ سے کھانا طلب کرو، میں تمہیں کھلاؤں گا، اے میرے بندو! تم سب بے لباس ہو سوائے اس کے جسے میں لباس پہناؤں، لہٰذا تم مجھ سے لباس مانگو میں تمہیں لباس پہناؤں گا، اے میرے بندو! تم سب دن رات گناہ کرتے ہو اور میں تمام گناہوں کو بخشتا ہوں، تم مجھ سے بخشش طلب کرو، میں تمہیں بخش دوں گا، اے میرے بندو! تم کسی نقصان کے مالک نہیں ہو کہ مجھے نقصان پہنچا سکو اور تم کسی نفع کے مالک نہیں کہ مجھے نفع پہنچا سکو، اے میرے بندو! اگر تمہارے اول اور آخر اور تمہارے انسان اور جن تم میں سے سب سے زیادہ متقی شخص کی طرح ہو جائیں تو میری بادشاہت میں کچھ اضافہ نہیں کر سکتے اور اے میرے بندو! اگر تمہارے اول و آخر اور تمہارے انسان اور جن تم میں

سے سب سے زیادہ بدکار شخص کی طرح ہو جائیں تو میری بادشاہت سے کوئی چیز کم نہیں کر سکتے۔ اور اے میرے بندو! اگر تمہارے اول اور آخر اور تمہارے انسان اور جن کسی ایک جگہ کھڑے ہو کر مجھ سے سوال کریں اور میں ہر انسان کا سوال پورا کر دوں تو جو کچھ میرے پاس ہے اس سے صرف اتنا کم ہو گا جس طرح سوئی کو سمندر میں ڈال کر (نکالنے سے) اس میں کمی ہوتی ہے، اے میرے بندو! یہ تمہارے اعمال ہیں جنہیں میں تمہارے لئے جمع کر رہا ہوں، پھر میں تمہیں ان کی پوری پوری جزا دوں گا، پس جو شخص خیر کو پائے وہ اللہ کی حمد کرے اور جسے خیر کے سوا کوئی چیز (مثلاً آفت یا مصیبت) پہنچے وہ اپنے نفس کے سوا اور کسی کو ملامت نہ کرے۔‘‘

اسے امام مسلم، ترمذی اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

**٥/٥. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: إِنَّ عَبْدًا أَصَابَ ذَنْبًا وَرُبَّمَا قَالَ: أَذْنَبَ ذَنْبًا فَقَالَ: رَبِّ أَذْنَبْتُ وَرُبَّمَا قَالَ: أَصَبْتُ فَاغْفِرْ لِي فَقَالَ رَبُّهُ: أَعَلِمَ عَبْدِي أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِهِ غَفَرْتُ لِعَبْدِي ثُمَّ مَكَثَ مَا شَاءَ اللهُ ثُمَّ أَصَابَ ذَنْبًا أَوْ أَذْنَبَ ذَنْبًا فَقَالَ: رَبِّ، أَذْنَبْتُ أَوْ أَصَبْتُ آخَرَ فَاغْفِرْهُ فَقَالَ: أَعَلِمَ عَبْدِي أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ**

---

**٥:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالى يريدون أن يبدلوا كلام الله، ٦/٢٧٢٥، الرقم: ٧٠٦٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٤٠٥، الرقم: ٩٢٤٥، والحاكم في المستدرك، ٤/٢٧٠، الرقم: ٧٦٠٨، وقال الحاكم: هذا حديث صحيح على شرط الشيخين، والبيهقي في السنن الكبرى، ١٠/١٨٨، الرقم: ٢٠٥٥٣، وأيضًا في الأربعون الصغرى، ١/٣٠، الرقم: ٩ ـ

الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِهِ غَفَرْتُ لِعَبْدِي ثُمَّ مَكَثَ مَا شَاءَ اللهُ ثُمَّ أَذْنَبَ ذَنْبًا وَرُبَّمَا قَالَ: أَصَابَ ذَنْبًا قَالَ: قَالَ: رَبِّ، أَصَبْتُ أَوْ قَالَ: أَذْنَبْتُ آخَرَ فَاغْفِرْهُ لِي فَقَالَ: أَعَلِمَ عَبْدِي أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِهِ غَفَرْتُ لِعَبْدِي ثَـلَاثًا فَلْيَعْمَلْ مَا شَاءَ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے سنا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک آدمی نے گناہ کیا (راوی نے کبھی یہ الفاظ کہے کہ ایک شخص سے گناہ سرزد ہوا) تو وہ عرض گزار ہوا: اے میرے رب! میں گناہ کر بیٹھا (کبھی یہ الفاظ کہے کہ مجھ سے گناہ ہوگیا) پس تو مجھے بخش دے۔ چنانچہ اُس کے رب نے فرمایا: میرا بندہ جانتا ہے کہ اس کا رب ہے جو گناہوں کو معاف کرتا اور ان کے باعث مواخذہ کرتا ہے، لہٰذا میں نے اپنے بندے کو بخش دیا۔ اس کے بعد جب تک اللہ تعالیٰ نے چاہا وہ گناہ سے باز رہا، پھر اُس نے گناہ کیا (یا اس سے گناہ سرزد ہوگیا) تو اس نے عرض کیا: اے میرے رب! میں گناہ کر بیٹھا (یا مجھ سے گناہ ہوگیا) پس مجھے بخش دے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میرا بندہ جانتا ہے کہ اس کا رب ہے جو گناہ معاف کرتا اور ان کے باعث مواخذہ کرتا ہے، پس میں نے اپنے بندے کو پھر بخش دیا۔ پھر وہ ٹھہرا رہا جب تک اللہ نے چاہا، پھر اس نے گناہ کیا (اور کبھی یہ کہا کہ مجھ سے گناہ ہوگیا)۔ راوی کا بیان ہے کہ وہ پھر عرض گزار ہوا: اے رب! مجھ سے گناہ ہوگیا یا میں پھر گناہ کر بیٹھا، پس تو مجھے بخش دے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میرا بندہ جانتا ہے کہ اس کا رب ہے جو گناہ معاف کرتا اور ان کے سبب پکڑتا ہے، لہٰذا میں نے اپنے بندے کو تیسری دفعہ بھی بخش دیا پس جو چاہے کرے۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٦/٦. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ فِيمَا يَحْكِي عَنْ رَبِّهِ عزوجل قَالَ: أَذْنَبَ عَبْدٌ ذَنْبًا فَقَالَ: اللَّهُمَّ اغْفِرْ لِي ذَنْبِي فَقَالَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى: أَذْنَبَ عَبْدِي ذَنْبًا فَعَلِمَ أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِالذَّنْبِ ثُمَّ عَادَ فَأَذْنَبَ فَقَالَ: أَيْ رَبِّ اغْفِرْ لِي ذَنْبِي فَقَالَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى: عَبْدِي أَذْنَبَ ذَنْبًا فَعَلِمَ أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِالذَّنْبِ ثُمَّ عَادَ فَأَذْنَبَ فَقَالَ: أَيْ رَبِّ اغْفِرْ لِي ذَنْبِي فَقَالَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى: أَذْنَبَ عَبْدِي ذَنْبًا فَعَلِمَ أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِالذَّنْبِ اعْمَلْ مَا شِئْتَ فَقَدْ غَفَرْتُ لَكَ قَالَ عَبْدُ الْأَعْلَى: لَا أَدْرِي أَقَالَ فِي الثَّالِثَةِ أَوِ الرَّابِعَةِ: اعْمَلْ مَا شِئْتَ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے رب عزوجل سے روایت بیان کرتے ہوئے فرمایا: ایک بندے نے گناہ کیا پھر (بارگاہِ الٰہی میں) عرض کیا: اے اللہ! میرے گناہ کو بخش دے، اللہ تبارک و تعالیٰ نے فرمایا: میرے بندے نے گناہ کیا ہے اور اُسے یقین ہے کہ اس کا رب گناہ معاف بھی کرتا ہے اور گناہ پر گرفت بھی کرتا ہے، (سو اللہ تعالیٰ اُسے بخش دیتا ہے) پھر دوبارہ وہ بندہ گناہ کرتا ہے اور کہتا ہے:

---

٦: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: التوبة، باب: قبول التوبة من الذنوب، ٤/٢١١٢، الرقم: ٢٧٥٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٤٩٢، الرقم: ١٠٣٨٤، وابن حبان في الصحيح، ٢/٣٩٢، الرقم: ٦٢٥، وأبو يعلى في المسند، ١١/٤٠٨، الرقم: ٦٥٣٤، والحاكم في المستدرك، ٤/٢٧٠، الرقم: ٧٦٠٨، وقال: هذا حديث صحيح على شرط الشيخين۔

اے میرے رب! میرا گناہ معاف کر دے، اللہ تبارک و تعالیٰ فرماتا ہے: میرے بندے نے گناہ کیا ہے اور اُسے یقین ہے کہ اس کا رب گناہ معاف بھی کرتا ہے اور گناہ پر گرفت بھی کرتا ہے، (سو وہ اُسے پھر بخش دیتا ہے) وہ بندہ پھر گناہ کرتا ہے اور کہتا ہے: اے میرے رب! میرے گناہ کو معاف کر دے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میرے بندے نے گناہ کیا ہے اور اسے یقین ہے کہ اس کا رب گناہ معاف بھی کرتا ہے اور گناہ پر مواخذہ بھی کرتا ہے (سو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے) تم جو چاہو کرو، میں نے تمہاری مغفرت کر دی، راوی حدیث عبدا لاعلیٰ نے کہا مجھے یاد نہیں آپ نے تیسری یا چوتھی بار فرمایا تھا: جو چاہو کرو۔‘‘

اسے امام مسلم، احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

٧/٧. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ رَجُلَيْنِ مِمَّنْ دَخَلَ النَّارَ اشْتَدَّ صِيَاحُهُمَا فَقَالَ الرَّبُّ ﷻ: أَخْرِجُوْهُمَا فَلَمَّا أُخْرِجَا قَالَ لَهُمَا: لِأَيِّ شَيءٍ اشْتَدَّ صِيَاحُكُمَا؟ قَالَا: فَعَلْنَا ذٰلِکَ لِتَرْحَمَنَا قَالَ: إِنَّ رَحْمَتِي لَكُمَا أَنْ تَنْطَلِقَا فَتُلْقِيَا أَنْفُسَكُمَا حَيْثُ كُنْتُمَا مِنَ النَّارِ فَيَنْطَلِقَانِ فَيُلْقِي أَحَدُهُمَا نَفْسَهُ فَيَجْعَلُهَا عَلَيْهِ بَرْدًا وَسَلَامًا وَيَقُوْمُ الْآخَرُ فَلَا يُلْقِي نَفْسَهُ فَيَقُوْلُ لَهُ الرَّبُّ ﷻ: مَا مَنَعَکَ أَنْ تُلْقِيَ نَفْسَکَ كَمَا أَلْقَى صَاحِبُکَ؟ فَيَقُوْلُ: يَا رَبِّ إِنِّي لَأَرْجُوْ أَنْ لَا تُعِيْدَنِي فِيْهَا بَعْدَ مَا أَخْرَجْتَنِي فَيَقُوْلُ لَهُ الرَّبُّ: لَکَ رَجَاؤُکَ فَيَدْخُلَانِ جَمِيْعًا الْجَنَّةَ بِرَحْمَةِ اللهِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ الْمُبَارَکِ.

٧: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: صفة جهنم عن رسول الله ﷺ، باب: منه، ٤/٧١٤، الرقم: ٢٥٩٩، وابن المبارك في المسند، ١/٦٨، الرقم: ١١١۔

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جہنم میں داخل ہونے والوں میں سے دو آدمی زور زور سے چلانے لگیں گے۔ اللہ تعالیٰ حکم دے گا کہ اِن دونوں کو نکالو۔ اُنہیں نکالا جائے گا تو اللہ تعالیٰ اُن سے پوچھے گا: تم لوگ اتنا کیوں چیخ رہے تھے؟ وہ کہیں گے: ہم نے یہ اس لئے کیا ہے تاکہ تو ہم پر رحم فرمائے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: میری تم لوگوں پر رحمت یہی ہے کہ جاؤ اور دوبارہ خود کو دوزخ میں ڈال دو۔ وہ دونوں جائیں گے اور (ان میں سے) ایک اپنے آپ کو دوزخ میں ڈال دے گا۔ اللہ تعالیٰ اس پر آگ کو سرد اور سلامتی والی بنا دے گا۔ دوسرا وہیں کھڑا رہے گا اور اپنے آپ کو جہنم میں نہیں ڈالے گا۔ اللہ تعالیٰ اُس سے فرمائے گا: تجھے کس چیز نے روکا کہ تو بھی اپنے آپ کو اسی طرح ڈالتا جس طرح تیرے ساتھی نے ڈالا۔ وہ کہے گا: اے رب! مجھے اُمید ہے کہ تو ایک مرتبہ دوزخ سے نکالنے کے بعد دوبارہ نہیں لوٹائے گا۔ اللہ تعالیٰ اُس سے فرمائے گا: تیرے ساتھ تیری اُمید کے مطابق معاملہ ہوگا۔ پس دونوں اللہ تعالیٰ کی رحمت سے جنت میں داخل ہو جائیں گے۔‘‘

اسے امام ترمذی اور ابن مبارک نے روایت کیا ہے۔

**٨/٨. عَنْ أَبِي ذَرٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: يَقُوْلُ اللهُ تَعَالَى: يَا عِبَادِي كُلُّكُمْ ضَالٌّ إِلَّا مَنْ هَدَيْتُهُ فَسَلُونِي الْهُدَى أَهْدِكُمْ. وَكُلُّكُمْ فَقِيْرٌ إِلَّا مَنْ أَغْنَيْتُ فَسَلُوْنِي أَرْزُقْكُمْ وَكُلُّكُمْ مُذْنِبٌ إِلَّا مَنْ عَافَيْتُ فَمَنْ عَلِمَ مِنْكُمْ أَنِّي ذُوْ قُدْرَةٍ عَلَى الْمَغْفِرَةِ فَاسْتَغْفَرَنِي غَفَرْتُ لَهُ وَلَا أُبَالِي**

---

٨: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: منه، ٤/٦٥٦، الرقم: ٢٤٩٥، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر التوبة، ٢/١٤٢٢، الرقم: ٤٢٥٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥/١٥٤، الرقم: ٢١٤٠٥۔

وَلَوْ أَنَّ أَوَّلَكُمْ وَآخِرَكُمْ وَحَيَّكُمْ وَمَيِّتَكُمْ وَرَطْبَكُمْ وَيَابِسَكُمْ اجْتَمَعُوْا عَلَى أَتْقَى قَلْبِ عَبْدٍ مِنْ عِبَادِي مَا زَادَ ذَلِكَ فِي مُلْكِي جَنَاحَ بَعُوْضَةٍ وَلَوْ أَنَّ أَوَّلَكُمْ وَآخِرَكُمْ وَحَيَّكُمْ وَمَيِّتَكُمْ وَرَطْبَكُمْ وَيَابِسَكُمْ اجْتَمَعُوْا عَلَى أَشْقَى قَلْبِ عَبْدٍ مِنْ عِبَادِي مَا نَقَصَ ذَلِكَ مِنْ مُلْكِي جَنَاحَ بَعُوْضَةٍ وَلَوْ أَنَّ أَوَّلَكُمْ وَآخِرَكُمْ وَحَيَّكُمْ وَمَيِّتَكُمْ وَرَطْبَكُمْ وَيَابِسَكُمْ اجْتَمَعُوْا فِي صَعِيْدٍ وَاحِدٍ فَسَأَلَ كُلُّ إِنْسَانٍ مِنْكُمْ مَا بَلَغَتْ أُمْنِيَّتُهُ فَأَعْطَيْتُ كُلَّ سَائِلٍ مِنْكُمْ مَا سَأَلَ مَا نَقَصَ ذَلِكَ مِنْ مُلْكِي إِلَّا كَمَا لَوْ أَنَّ أَحَدَكُمْ مَرَّ بِالْبَحْرِ فَغَمَسَ فِيْهِ إِبْرَةً ثُمَّ رَفَعَهَا إِلَيْهِ. ذَلِكَ بِأَنِّي جَوَّادٌ مَاجِدٌ أَفْعَلُ مَا أُرِيْدُ عَطَائِي كَلَامٌ وَعَذَابِي كَلَامٌ إِنَّمَا أَمْرِي لِشَيْءٍ إِذَا أَرَدْتُهُ أَنْ أَقُوْلَ لَهُ كُنْ فَيَكُوْنُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اے میرے بندو! تم سب بھٹکے ہوئے ہو مگر جسے میں ہدایت دوں (وہ ہی ہدایت یافتہ ہے) پس مجھ سے ہدایت مانگو میں تمہاری راہ نمائی کروں گا، تم سب محتاج ہو مگر جسے میں نے مالدار کیا (وہ ہی امیر ہے) پس مجھ سے اپنا رزق مانگو میں تمہیں رزق دوں گا۔ تم سب گنہگار ہو مگر جسے میں معافی دوں پس جسے معلوم ہے کہ میں بخشنے پر قادر ہوں وہ مجھ سے بخشش مانگے میں بخش دونگا اور مجھے اس کی پرواہ نہیں اور اگر تمہارے پہلے، پچھلے، زندہ، مردہ اور تر و خشک سب کے سب میرے بندوں میں سے بڑے پرہیزگار بندے کے دل پر جمع ہو جائیں تو میری حکومت میں مچھر کے پر کے برابر بھی کمی نہیں کر

سکیں گے۔ اگر تمہارے اول، آخر، جن، انسان، زندہ، مردہ اور تر و خشک ایک زمین میں جمع ہوجائیں پھر ہر انسان اپنی آرزو کے مطابق سوال کرے اور میں ہر سائل کو اُس کی خواہش کے مطابق دوں تو بھی میری حکومت و سلطنت میں کچھ کم نہ ہوگا مگر اتنا کہ اگر تم میں سے کوئی سمندر کے پاس سے گزرے اور اس میں سوئی ڈال کر پھر اسے اپنی طرف اُٹھا لے۔ یہ اس لئے کہ میں سخی ہوں، بزرگی والا ہوں، جو چاہتا ہوں کرتا ہوں، میرا عطا کرنا بھی (محض) کہنا (حکم دینا) ہے اور میرا عذاب بھی ایک کلام (حکم) ہی ہے۔ میرا حکم کسی چیز کے لئے یہ ہے کہ جب کسی کام کا ارادہ کرتا ہوں تو اسے کہتا ہوں: ''ہو جا'' پس وہ ہو جاتا ہے۔''

اسے امام ترمذی، ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

**۹/۹. عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ اللهُ تَبَارَکَ وَتَعَالَى: يَا ابْنَ آدَمَ، إِنَّکَ مَا دَعَوْتَنِي وَرَجَوْتَنِي غَفَرْتُ لَکَ عَلَى مَا کَانَ فِيْکَ وَلَا أُبَالِي يَا ابْنَ آدَمَ، لَوْ بَلَغَتْ ذُنُوْبُکَ عَنَانَ السَّمَاءِ ثُمَّ اسْتَغْفَرْتَنِي غَفَرْتُ لَکَ وَلَا أُبَالِي يَا ابْنَ آدَمَ، إِنَّکَ لَوْ أَتَيْتَنِي بِقُرَابِ الْأَرْضِ خَطَايَا ثُمَّ لَقِيْتَنِي لَا تُشْرِکُ بِي شَيْئًا لَأَتَيْتُکَ بِقُرَابِهَا مَغْفِرَةً. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْ نُعَيْمٍ.**

**۹:** أخرجه الترمذي في السنن، کتاب: الدعوات عن رسول الله ﷺ، باب: في فضل التوبة والاستغفار، ٥/٥٤٨، الرقم: ٣٥٤٠، والطبراني في المعجم الأوسط، ٤/٣١٥، الرقم: ٤٣٠٥، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٢/٢٣١۔

وَقَالَ: أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اے انسان! جب تک تو مجھ سے دعا کرتا اور اُمید رکھتا رہے گا، میں تیرے گناہ بخشتا رہوں گا چاہے تجھ میں کتنے ہی گناہ ہوں مجھے کوئی پرواہ نہیں۔ اے انسان! اگر تیرے گناہ آسمان تک پہنچ جائیں پھر تو بخشش مانگے تو میں بخش دوں گا مجھے کوئی پرواہ نہیں۔ اے انسان! اگر تو زمین بھر گناہ بھی لے کر میرے پاس آئے لیکن تو نے شرک نہ کیا ہو تو میں تجھے اس کے برابر بخشش عطا کروں گا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی، طبرانی اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

١٠/١٠. عَنْ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: إِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ مَعَ الدَّجَّالِ إِذَا خَرَجَ مَاءً وَنَارًا فَأَمَّا الَّذِي يَرَى النَّاسُ أَنَّهَا النَّارُ فَمَاءٌ بَارِدٌ وَأَمَّا الَّذِي يَرَى النَّاسُ أَنَّهُ مَاءٌ بَارِدٌ فَنَارٌ تُحْرِقُ فَمَنْ أَدْرَكَ مِنْكُمْ فَلْيَقَعْ فِي الَّذِي يَرَى أَنَّهَا نَارٌ فَإِنَّهُ عَذْبٌ بَارِدٌ قَالَ حُذَيْفَةُ: وَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ: إِنَّ رَجُلًا كَانَ فِيمَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ أَتَاهُ الْمَلَكُ لِيَقْبِضَ رُوْحَهُ فَقِيْلَ لَهُ: هَلْ عَمِلْتَ مِنْ خَيْرٍ قَالَ: مَا أَعْلَمُ قِيْلَ لَهُ: انْظُرْ قَالَ: مَا أَعْلَمُ شَيْئًا غَيْرَ أَنِّي كُنْتُ أُبَايِعُ النَّاسَ فِي الدُّنْيَا وَأُجَازِيْهِمْ فَأُنْظِرُ الْمُوْسِرَ وَأَتَجَاوَزُ عَنِ الْمُعْسِرِ فَأَدْخَلَهُ اللهُ الْجَنَّةَ فَقَالَ: وَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ:

١٠: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: أحاديث الأنبياء، باب: ما ذكر عن بني إسرائيل، ٣/١٢٧٢، الرقم: ٣٢٦٦، وأيضًا في كتاب: البيوع، باب: من أنظر موسرا، ٢/٧٣١، الرقم: ١٩٧١۔

إِنَّ رَجُلًا حَضَرَهُ الْمَوْتُ فَلَمَّا يَئِسَ مِنَ الْحَيَاةِ أَوْصَى أَهْلَهُ: إِذَا أَنَا مُتُّ فَاجْمَعُوْا لِي حَطَبًا كَثِيْرًا وَأَوْقِدُوْا فِيْهِ نَارًا حَتَّى إِذَا أَكَلَتْ لَحْمِي وَخَلَصَتْ إِلَى عَظْمِي فَامْتُحِشَتْ فَخُذُوْهَا فَاطْحَنُوْهَا ثُمَّ انْظُرُوْا يَوْمًا رَاحًا فَاذْرُوْهُ فِي الْيَمِّ، فَفَعَلُوْا، فَجَمَعَهُ اللهُ فَقَالَ لَهُ: لِمَ فَعَلْتَ ذَلِکَ قَالَ: مِنْ خَشْيَتِکَ فَغَفَرَ اللهُ لَهُ قَالَ عُقْبَةُ بْنُ عَمْرٍو: وَأَنَا سَمِعْتُهُ يَقُوْلُ ذَاکَ وَکَانَ نَبَّاشًا. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

’’حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: دجال کے ساتھ پانی ہوگا اور آگ بھی۔ پس جسے لوگ دیکھیں گے کہ یہ آگ ہے وہ حقیقت میں ٹھنڈا پانی ہو گا اور جسے لوگ ٹھنڈا پانی سمجھیں گے وہ جلانے والی آگ ہوگی۔ پس جو کوئی تم میں سے اس کے ہتھے چڑھ جائے تو وہ اُس کی آگ میں چلا جائے کیونکہ وہ میٹھا اور ٹھنڈا پانی ہوگا۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا: گذشتہ زمانوں کے کسی آدمی کے پاس ملک الموت اُس کی روح قبض کرنے آیا تو اس سے پوچھا: کیا تجھے اپنی کوئی نیکی معلوم ہے؟ وہ کہنے لگا کہ میرے علم میں تو کوئی نہیں۔ اس سے کہا گیا، ذرا اور توجہ سے دیکھ۔ وہ کہنے لگا کہ میرے علم تو کوئی چیز نہیں سوائے اس کے کہ میں لوگوں کے ساتھ خرید و فروخت کرتا تھا تو مالدار کو مہلت دے دیا کرتا اور غریب آدمی سے درگزر کرتا رہتا تھا۔ اِس نیک عمل کے سبب اللہ تعالیٰ نے اسے جنت میں داخل کر دیا۔ اُنہوں نے یہ بھی روایت کی ہے کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا: ایک آدمی کی جب موت قریب آئی اور اُسے زندگی سے مایوسی ہوگئی تو اس نے اپنے اہل وعیال کو وصیت کی: جب میں مر جاؤں تو میرے لئے بہت سا ایندھن لے کر اس میں آگ لگا دینا۔ جب وہ میرے گوشت کے ساتھ ہڈیوں کو بھی جلا دے تو انہیں جمع کر کے

پیس لینا اور جس روز تیز ہوا چلے اس روز وہ راکھ کسی دریا میں ڈال دینا۔ اس کے خویش و اقارب نے ایسا ہی کیا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے تمام اجزا اکٹھے کر کے پوچھا: تو نے ایسا کیوں کیا؟ جواب دیا: تیرے ڈر سے۔ پس اللہ تعالیٰ نے اس کی مغفرت فرما دی۔ حضرت عقبہ بن عمرو رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے اور وہ آدمی مردے دفنانے کا کام کرتا تھا۔'' اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

١١/١١. عَنْ أَبِي سَعِيدٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّ رَجُلًا كَانَ قَبْلَكُمْ رَغَسَهُ اللهُ مَالًا فَقَالَ لِبَنِيْهِ لَمَّا حُضِرَ: أَيَّ أَبٍ كُنْتُ لَكُمْ؟ قَالُوْا: خَيْرَ أَبٍ. قَالَ: فَإِنِّي لَمْ أَعْمَلْ خَيْرًا قَطُّ فَإِذَا مُتُّ فَأَحْرِقُوْنِي ثُمَّ اسْحَقُوْنِي ثُمَّ ذَرُّوْنِي فِي يَوْمٍ عَاصِفٍ فَفَعَلُوْا فَجَمَعَهُ اللهُ ﷻ فَقَالَ: مَا حَمَلَكَ؟ قَالَ: مَخَافَتُكَ فَتَلَقَّاهُ بِرَحْمَتِهِ.

رَوَاهُ الْبُخَارِي وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم سے پہلے لوگوں میں ایک آدمی تھا جسے اللہ تعالیٰ نے وافر مال عطا فرمایا تھا۔ جب اس کی موت کا وقت آیا تو وہ اپنے بیٹوں سے کہنے لگا: میں تمہارا کیسا باپ ہوں؟ انہوں نے

---

١١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: أحاديث الأنبياء، باب: حديث الغار، ٣/١٢٨٢، الرقم: ٣٢٩١، وأيضًا في كتاب: الرِّقاق، باب: الخوف من الله، ٥/٢٣٧٨، الرقم: ٦١١٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/٦٩، الرقم: ١١٦٨٢، وأيضًا الرقم: ١١٧٥٣، وابن حبان في الصحيح، ٢/٤١٧، الرقم: ٦٤٩، وأبو يعلى في المسند، ٢/٣١٤، الرقم: ١٠٤٧، والطبراني في المعجم الكبير، ١٩/٤٢٣، الرقم: ١٠٢٦۔

جواب دیا، آپ بہت اچھے باپ ہیں۔ کہنے لگا: میں نے نیکی کا کبھی کوئی کام نہیں کیا جب میں مر جاؤں تو مجھے جلا دینا، پھر مجھے پیس ڈالنا اور جس روز تیز ہوا چلے تو میری راکھ کو بھی اُڑا دینا۔ اُنہوں نے ایسا ہی کیا۔ پس اﷲ تعالیٰ نے اُس کے ذرات کو جمع کر کے دریافت فرمایا: تجھے اِس پر کس چیز نے آمادہ کیا؟ اُس نے جواب دیا: تیرے خوف نے۔ اﷲ تعالیٰ نے اُسے اپنی آغوشِ رحمت میں لے لیا۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری، احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**۱۲/۱۲. عَنْ حُذَيْفَةَ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: إِنَّ رَجُـلًا حَضَرَهُ الْمَوْتُ لَمَّا أَيِسَ مِنَ الْحَيَاةِ أَوْصَى أَهْلَهُ: إِذَا مُتُّ فَاجْمَعُوْا لِي حَطَبًا كَثِيْرًا ثُمَّ أَوْرُوْا نَارًا حَتَّى إِذَا أَكَلَتْ لَحْمِي وَخَلَصَتْ إِلَى عَظْمِي فَخُذُوْهَا فَاطْحَنُوْهَا فَذَرُّوْنِي فِي الْيَمِّ فِي يَوْمٍ حَارٍّ أَوْ رَاحٍ فَجَمَعَهُ اللهُ فَقَالَ: لِمَ فَعَلْتَ؟ قَالَ: خَشْيَتَكَ فَغَفَرَ لَهُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالْبَزَّارُ.**

’’حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ایک آدمی کی جب موت کا وقت آیا اور وہ اپنی زندگی سے مایوس ہوگیا تو اُس نے اپنے اہل و عیال کو وصیت کی: جب میں مر جاؤں تو میرے لئے بہت سا

---

**۱۲:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: أحاديث الأنبياء، باب: حديث الغار، ۱۲۸۳/۳، الرقم: ۳۲۹۲، والبزار في المسند، ۲٤٤/۷، الرقم: ۲۸۲۲، والبيهقي في شعب الإيمان، ٤۳۰/٥، الرقم: ۷۱٦۰، والعسقلاني في فتح الباري، ٥۲۲/٦، الرقم: ۳۲۹٤، والعيني في عمدة القاري، ٦۲/۱٦، الرقم: ۹۷٤۳، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٥۸۳/۳۔

ایندھن اکٹھا کر کے آگ جلانا (اور مجھے جلا دینا)، جب آگ میرے گوشت کو جلا کر ہڈیوں تک پہنچ جائے تو میرے جسم کو لے کر پیس ڈالنا اور کسی گرم ترین دن میں یا جس روز تیز ہوا چلے تو میری راکھ کو دریا میں ڈال دینا۔ پس اللہ تعالیٰ نے اس کے اجزا کو جمع کیا اور فرمایا: تو نے ایسا کیوں کیا؟ اُس نے جواب دیا: محض تجھ سے ڈرتے ہوئے، پس اللہ تعالیٰ نے اُس کی مغفرت فرما دی۔'' اِس حدیث کو امام بخاری اور بزار نے روایت کیا ہے۔

**١٣/١٣. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَجُلٌ لَمْ يَعْمَلْ خَيْرًا قَطُّ فَإِذَا مَاتَ فَحَرِّقُوْهُ وَاذْرُوْا نِصْفَهُ فِي الْبَرِّ وَنِصْفَهُ فِي الْبَحْرِ، فَوَاللهِ، لَئِنْ قَدَرَ اللهُ عَلَيْهِ لَيُعَذِّبَنَّهُ عَذَابًا لَا يُعَذِّبُهُ أَحَدًا مِنَ الْعَالَمِيْنَ فَأَمَرَ اللهُ الْبَحْرَ فَجَمَعَ مَا فِيْهِ وَأَمَرَ الْبَرَّ فَجَمَعَ مَا فِيْهِ ثُمَّ قَالَ: لِمَ فَعَلْتَ؟ قَالَ: مِنْ خَشْيَتِکَ وَأَنْتَ أَعْلَمُ فَغَفَرَ لَهُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک شخص، جس نے کوئی نیکی نہیں کی تھی کہا: جب وہ مرجائے تو اُسے جلا دیا جائے، پھر اُس کی آدھی راکھ خشکی میں اور آدھی سمندر میں بہا دی جائے۔ کیونکہ خدا کی قسم، اگر اللہ تعالیٰ نے اُس پر قابو پایا تو ضرور اُسے اتنا عذاب دے گا جتنا ساری دنیا میں کسی کو عذاب نہ دیا ہو گا۔ (سو اُس کے اہلِ خانہ نے ایسا ہی کیا) پس اللہ تعالیٰ نے سمندر کو حکم دیا تو اس نے اس کے سارے ذرے اکٹھے کر دیئے اور خشکی کو حکم دیا تو جو ذرے اس کے اندر تھے اس

---

١٣: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالى: يريدون أن يبدلوا كلام الله، ٦/٢٧٢٥، الرقم: ٧٠٦٧، ومسلم في الصحيح، كتاب: التوبة، باب: في سعة رحمة الله تعالى وأنّها سبقت غضبه، ٤/٢١٠٩، الرقم: ٢٧٥٦، ومالك في الموطأ، ١/٢٤٠، الرقم: ٥٧٠۔

نے جمع کر دیئے پھر اُس سے دریافت فرمایا: تو نے ایسا کیوں کیا؟ اُس نے عرض کیا: (اے اللہ!) تو اچھی طرح جانتا ہے، تجھ سے ڈرتے ہوئے۔ پس اللہ تعالیٰ نے اُسے بخش دیا۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**١٤/١٤. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: أَسْرَفَ رَجُلٌ عَلَى نَفْسِهِ فَلَمَّا حَضَرَهُ الْمَوْتُ أَوْصَى بَنِيْهِ فَقَالَ: إِذَا أَنَا مُتُّ فَأَحْرِقُوْنِي ثُمَّ اسْحَقُوْنِي ثُمَّ اذْرُوْنِي فِي الرِّيحِ فِي الْبَحْرِ، فَوَاللهِ، لَئِنْ قَدَرَ عَلَيَّ رَبِّي لَيُعَذِّبُنِي عَذَابًا مَا عَذَّبَهُ بِهِ أَحَدًا قَالَ: فَفَعَلُوْا ذَلِکَ بِهِ فَقَالَ لِلْأَرْضِ: أَدِّي مَا أَخَذْتِ فَإِذَا هُوَ قَائِمٌ فَقَالَ لَهُ: مَا حَمَلَکَ عَلَى مَا صَنَعْتَ؟ فَقَالَ: خَشْيَتُکَ يَا رَبِّ أَوْ قَالَ مَخَافَتُکَ فَغَفَرَ لَهُ بِذَلِکَ.**

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ وَعَبْدُ الرَّزَّاقِ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ایک شخص نے اپنی جان پر زیادتی کی (یعنی زندگی بھر گناہوں میں لت پت رہا)۔ جب اُس کی موت کا وقت آیا تو اُس نے اپنے بیٹوں کو وصیت کی جب میں مر جاؤں تو مجھے آگ میں جلا دینا، پھر مجھے راکھ کر کے ہوا اور سمندر میں منتشر کر دینا کیونکہ بخدا اگر میرے رب نے گرفت کی تو وہ مجھے اتنا عذاب دے گا کہ کوئی کسی کو اتنا عذاب نہیں دے سکتا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اُس کے بیٹوں نے ایسا ہی کیا، اللہ تعالیٰ نے زمین کو حکم دیا تو نے (اُس کے

**١٤:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: التوبة، باب: في سعة رحمة اللّٰه تعالى وأنّها سبقت غضبه، ٤/٢١١٠، الرقم: ٢٧٥٦، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر التوبة، ٢/١٤٢١، الرقم: ٤٢٥٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٢٦٩، الرقم: ٧٦٣٥، وعبد الرزاق في المصنف، ١١/٢٨٣، الرقم: ٢٠٥٤٨۔

ذرّات میں سے) جو کچھ لیا ہے اُس کو واپس کر دے، وہ شخص (سلامت ہو کر) کھڑا ہو گیا، اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تجھ کو اِس وصیت پر کس چیز نے برانگیختہ کیا تھا، اُس شخص نے عرض کیا: اے رب! تیری خشیت نے یا اُس نے کہا: اے رب تیرے خوف نے۔ پس اِس وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اس کو بخش دیا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، ابن ماجہ، احمد اور عبدالرزاق نے روایت کیا ہے۔

**١٥/١٥. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: لَوْ يَعْلَمُ الْمُؤْمِنُ مَا عِنْدَ اللهِ مِنَ الْعُقُوْبَةِ مَا طَمِعَ بِجَنَّتِهِ أَحَدٌ وَلَوْ يَعْلَمُ الْكَافِرُ مَا عِنْدَ اللهِ مِنَ الرَّحْمَةِ مَا قَنَطَ مِنْ جَنَّتِهِ أَحَدٌ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وأَحْمَدُ.**

’’حضرت ابوہریرہ ﷺ سے روایت ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر مسلمان کو معلوم ہوتا کہ اللہ تعالیٰ کے پاس کس قدر سزا ہے تو کوئی بھی اُس کی جنت کی اُمید نہ رکھتا۔ اگر کافر کو معلوم ہوتا کہ اللہ تعالیٰ کے پاس کس قدر رحمت ہے تو کوئی (کافر) بھی اُس کی جنت سے نا اُمید نہ ہوتا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

---

**١٥:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: التوبة، باب: في سعة رحمة اللّٰه تعالى وأنّها سبقت غضبه، ٤/٢١٠٩، الرقم: ٢٧٥٥، والترمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول اللّٰه ﷺ، باب: خلق اللّٰه مائة رحمة، ٥/٥٤٩، الرقم: ٣٥٤٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٣٣٤، الرقم: ٨٣٩٦، وأبو يعلى في المسند، ١١/٣٩٢، الرقم: ٦٥٠٧، والديلمي في مسند الفردوس، ٣/٣٤٩، الرقم: ٥٠٥٦، والقرشي في حسن الظن باللّٰه، ١/٢٩، الرقم: ١٩۔

# بَابٌ فِي أَنَّ لِلّٰهِ تَعَالَى مِائَةَ رَحْمَةٍ وَأَنَّهُ ذَخَرَ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ مِنْهَا لِيَوْمِ الْقِيَامَةِ

## ﴿اللہ تعالیٰ کی رحمت کے سو حصے ہیں جن میں سے ننانوے حصے اس نے روزِ قیامت کے لئے محفوظ رکھے ہیں﴾

**١/١٦. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: جَعَلَ اللهُ الرَّحْمَةَ مِائَةَ جُزْءٍ فَأَمْسَکَ عِنْدَهُ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ جُزْءًا، وَأَنْزَلَ فِي الْأَرْضِ جُزْءًا وَاحِدًا فَمِنْ ذَلِکَ الْجُزْءِ يَتَرَاحَمُ الْخَلْقُ حَتَّى تَرْفَعَ الْفَرَسُ حَافِرَهَا عَنْ وَلَدِهَا خَشْيَةَ أَنْ تُصِيْبَهُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: اللہ تعالیٰ نے رحمت کے سو حصے بنائے ہیں جن میں سے اُس نے ننانوے حصے اپنے پاس رکھ لئے اور ایک حصہ زمین پر نازل کیا۔ ساری مخلوق جو ایک دوسرے پر رحم

١: أخرجه البخاري في الصحيح، کتاب: الأدب، باب: جعل الله الرحمة مائة جزء، ٥/٢٢٣٦، الرقم: ٥٦٥٤، ومسلم في الصحيح، کتاب: التوبة، باب: في سعة رحمة الله تعالى وأنها سبقت غَضَبَه، ٤/٢١٠٨، الرقم: ٢٧٥٢، والدارمي في السنن، ٢/٤١٣، الرقم: ٢٧٨٥، وابن حبان في الصحيح، ١٤/١٦، الرقم: ٦١٤٨، والطبراني في المعجم الأوسط، ١/٢٩٧، الرقم: ٩٩١، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧/٤٥٧، الرقم: ١٠٩٧٥۔

کرتی ہے یہ اُسی ایک حصے کی وجہ سے ہے، یہاں تک کہ گھوڑا جو اپنے بچے کے اُوپر سے اپنا پاؤں اُٹھاتا ہے کہ کہیں اُسے تکلیف نہ پہنچے وہ بھی اسی ایک حصے کے باعث ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٢/١٧. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ لِلّٰهِ مِائَةَ رَحْمَةٍ أَنْزَلَ مِنْهَا رَحْمَةً وَاحِدَةً بَيْنَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ وَالْبَهَائِمِ وَالْهَوَامِّ، فَبِهَا يَتَعَاطَفُوْنَ وَبِهَا يَتَرَاحَمُوْنَ وَبِهَا تَعْطِفُ الْوَحْشُ عَلَى وَلَدِهَا، وَأَخَّرَ اللهُ تِسْعًا وَتِسْعِيْنَ رَحْمَةً يَرْحَمُ بِهَا عِبَادَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.**

**رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.**

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: **اللہ** تعالیٰ کے پاس سو رحمتیں ہیں اُس نے اُن میں سے ایک رحمت جن، انس، **حیوانات اور** حشرات الارض کے درمیان نازل کی ہے جس کی وجہ سے وہ ایک دوسرے پر **شفقت و رحم** کرتے ہیں، اور اُسی سے وحشی جانور اپنے بچوں سے محبت کرتے ہیں۔ **اللہ تعالیٰ نے**

**٢:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: التوبة، باب: في سعة رحمة اللّٰه تعالى وأنها سبقت غضبه، ٤/٢١٠٨، الرقم: ٢٧٥٢، والترمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول اللّٰه ﷺ، باب: خَلَقَ اللّٰهُ مِائَةَ رحمة، ٥/٥٤٩، الرقم: ٣٥٤١، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ما يُرْجَى من رحمة اللّٰه يوم القيامة، ٢/١٤٣٥، الرقم: ٤٢٩٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٤٣٤، الرقم: ٩٦٠٧، وابن حبان في الصحيح، ١٤/١٥، الرقم: ٦١٤٧، وابن المبارك في المسند، ١/٢٠، الرقم: ٣٥، وأبو يعلى في المسند، ١١/٣٢٨، الرقم: ٦٤٤٥۔

ننانوے رحمتیں (اپنے پاس) محفوظ رکھی ہیں، جن کے سبب قیامت کے دن وہ اپنے بندوں پر رحم فرمائے گا۔‘‘ اس حدیث کو امام مسلم، ترمذی اور ابنِ ماجہ نے روایت کیا ہے۔

۳/۱۸. عَنْ جُنْدُبٍ ﷺ قَالَ: جَاءَ أَعْرَابِيٌّ فَأَنَاخَ رَاحِلَتَهُ ثُمَّ عَقَلَهَا، ثُمَّ صَلَّى خَلْفَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَلَمَّا صَلَّى رَسُوْلُ اللهِ ﷺ، أَتَى رَاحِلَتَهُ فَأَطْلَقَ عِقَالَهَا، ثُمَّ رَكِبَهَا، ثُمَّ نَادَى: اللّٰهُمَّ ارْحَمْنِي وَمُحَمَّدًا وَلَا تُشْرِكْ فِي رَحْمَتِنَا أَحَدًا. فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَتَقُوْلُوْنَ هَذَا أَضَلُّ أَمْ بَعِيْرُهُ؟ أَلَمْ تَسْمَعُوْا مَا قَالَ؟ قَالُوْا: بَلَى، قَالَ: لَقَدْ حَظَرْتَ، رَحْمَةُ اللهِ وَاسِعَةٌ، إِنَّ اللهَ خَلَقَ مِائَةَ رَحْمَةٍ فَأَنْزَلَ اللهُ رَحْمَةً وَاحِدَةً، يَتَعَاطَفُ بِهَا الْخَلَائِقُ جِنُّهَا وَإِنْسُهَا وَبَهَاءِمُهَا، وَعِنْدَهُ تِسْعٌ وَتِسْعُوْنَ. أَتَقُوْلُوْنَ: هُوَ أَضَلُّ أَمْ بَعِيْرُهُ؟. رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَأَحْمَدُ وَاللَّفْظُ لَهُ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ، وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ بِاخْتِصَارٍ وَرَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَرَجَالُ أَحْمَدَ رِجَالُ الصَّحِيْحِ غَيْرُ أَبِي عَبْدِ اللهِ الْجُشَمِيِّ وَلَمْ يُضَعِّفْهُ أَحَدٌ.

’’حضرت جندب ﷺ بیان کرتے ہیں: ایک اعرابی نے (کہیں سے) آ کر

۳: أخرجه أبو داود في السنن، كتاب: الأدب، باب من ليست له غيبة، ٤/٢٧١، الرقم: ٤٨٨٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤/٣١٢، الرقم: ١٨٨٢١، والروياني في المسند، ٢/١٤٠، الرقم: ٩٥٧، والحاكم في المستدرك، ١/١٢٤، الرقم: ١٨٧، وأيضاً في المستدرك، ٤/٢٧٦، الرقم: ٧٦٣٠، والطبراني في المعجم الكبير، ٢/١٦١، الرقم: ١٦٦٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/٢١٣۔

اپنے اونٹ کو بٹھایا پھر اُسے ٹانگ سے باندھ کر حضور نبی اکرم ﷺ کے پیچھے نماز پڑھنے چلا گیا، جب حضور نبی اکرم ﷺ نماز سے فارغ ہوئے تو اُس نے اپنے اونٹ کے پاس آ کر اس کی رسی کو کھولا۔ پھر اُس پر سوار ہو کر دعا کرنے لگا: یا اللہ! تو مجھ پر اور محمد (ﷺ) پر رحم فرما اور ہماری رحمت میں کسی اور کو شریک نہ کر۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے (یہ سن کر صحابہ سے) فرمایا: تمہارا کیا خیال ہے کہ یہ زیادہ گمراہ ہے یا اُس کا اونٹ؟ کیا تم نے سنا نہیں کہ اُس نے کیا کہا؟ اُنہوں نے عرض کیا: کیوں نہیں (یا رسول اللہ! ہم نے سنا ہے۔) آپ ﷺ نے (اُس اعرابی سے) فرمایا: تُو نے (اللہ تعالیٰ کی رحمت کو) تنگ کر دیا ہے، اللہ تعالیٰ کی رحمت بڑی وسیع ہے، اللہ تعالیٰ نے کل سو رحمتوں کو تخلیق کیا جن میں سے اللہ تعالیٰ نے ایک رحمت (زمین پر) اُتاری، مخلوقات میں سے جن و انس اور بہائم (درندے) اُسی کی وجہ سے باہم شفقت و مہربانی کرتے ہیں جبکہ ننانوے رحمتیں اُس کے پاس ہیں۔ اب تم کیا کہتے ہو کہ یہ زیادہ گمراہ ہے (جسے رحمتِ الٰہی کی وسعت کا علم نہیں) یا اُس کا اونٹ (جو اس کے ماتحت ہے)۔‘‘

اس حدیث کو امام ابو داود، احمد نے مذکورہ الفاظ کے ساتھ اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ نیز امام حاکم نے فرمایا کہ اس حدیث کی اِسناد صحیح ہے۔ اور امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام ابوداؤد نے مختصراً بیان کیا ہے اور امام احمد اور طبرانی نے بھی روایت کیا ہے۔ امام احمد کے رجال صحیح کے رجال ہیں سوائے ابو عبد اللہ الجشمی کے اسے بھی کسی نے ضعیف قرار نہیں دیا۔

۱۹/۴. عَنْ سَلْمَانَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ اللهَ ﷻ خَلَقَ مِائَةَ

---

٤: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥/٤٣٩، الرقم: ٢٣٧٧١، والطبراني في المعجم الكبير، ٦/٢٥٠، الرقم: ٦١٢٦، والبيهقي في شعب الإيمان، ٢/١٥، الرقم: ١٠٣٨۔

رَحْمَةٍ، فَمِنْهَا رَحْمَةٌ يَتَرَاحَمُ بِهَا الْخَلْقُ، فَبِهَا تَعْطِفُ الْوُحُوْشُ عَلَى أَوْلَادِهَا، وَأَخَّرَ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے سو رحمتوں کو پیدا کیا، اُن میں سے ایک رحمت کی وجہ سے مخلوق ایک دوسرے پر رحم کرتی ہے، اُسی کی وجہ سے وحشی جانور اپنی اولاد پر شفقت کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ننانوے رحمتیں قیامت کے دن تک کے لئے مؤخر کر رکھی ہیں۔''

اسے امام احمد، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

٢٠/٥. عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ عزوجل خَلَقَ مِائَةَ رَحْمَةٍ، رَحْمَةٌ مِنْهَا قَسَمَهَا بَيْنَ الْخَلَائِقِ، وَتِسْعَةٌ وَتِسْعُوْنَ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْهَيْثَمِيُّ وَقَالَ: رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَزَّارُ وَإِسْنَادُهُمَا حَسَنٌ.

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے سو رحمتوں کو پیدا کیا جن میں سے ایک رحمت کو اُس نے ساری مخلوق کے درمیان تقسیم کر دیا اور ننانوے کو قیامت کے دن تک کے لئے محفوظ کر لیا۔''

اسے امام طبرانی اور ہیثمی نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام طبرانی اور بزار نے روایت کیا ہے، ان دونوں کی اسناد حسن ہے۔

---

٥: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١١/٣٧٤، الرقم: ١٢٠٤٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/٢١٤، ٣٨٥۔

٦/٢١. عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ وَخَلَاسٍ كِلَاهُمَا عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ لِلّٰهِ ﷻ مِائَةَ رَحْمَةٍ، قَسَمَ مِنْهَا رَحْمَةً بَيْنَ أَهْلِ الدُّنْيَا فَوَسِعَتْهُمْ إِلَى آجَالِهِمْ، وَأَخَّرَ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ لِأَوْلِيَائِهِ، وَإِنَّ اللهَ تَعَالَى قَابِضٌ تِلْکَ الرَّحْمَةَ الَّتِي قَسَمَهَا بَيْنَ أَهْلِ الدُّنْيَا إِلَى تِسْعٍ وَتِسْعِيْنَ فَكَمَّلَهَا مِائَةَ رَحْمَةٍ لِأَوْلِيَائِهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَ الْحَاكِمُ وَاللَّفْظُ لَهُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ عَلَى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ. وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مِثْلَ ذَلِکَ رَوَاهُ وَالَّذِي قَبْلَهُ، أَحْمَدُ وَرِجَالُ الْجَمِيْعِ رِجَالُ الصَّحِيْحِ: وَقَالَ الْأَلْبَانِيُّ: هَذِهِ أَسَانِيْدُ صَحِيْحَةٌ مَوْصُوْلَةٌ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه.

’’امام محمد بن سیرین و خِلاس دونوں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ ﷻ کی سو رحمتیں ہیں جن میں سے اس نے ایک رحمت کو اہلِ دنیا کے درمیان تقسیم کر دیا پس وہ اُن کی اموات تک انہیں اپنے احاطہ میں لئے رہے گی جبکہ ننانوے رحمتوں کو اس نے اپنے اولیاء کے لئے محفوظ کر لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اہلِ دنیا پر تقسیم کی جانے والی رحمت اور باقی ننانوے کو اپنے قبضہ میں لینے والا ہے۔ پھر قیامت کے دن وہ اُن سو رحمتوں کی اپنے اولیاء پر تکمیل کرے گا۔‘‘

٦: أخرجه الحاكم في المستدرك، ١/١٢٣، الرقم: ١٨٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٥١٤، الرقم: ١٠٦٨١، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/٣٨٥، والألباني في سلسلة الأحاديث الصحيحة، ٤/١٧٦، الرقم: ١٦٣٤۔

اسے امام احمد اور حاکم نے مذکورہ الفاظ کے ساتھ روایت کیا ہے، نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث بخاری و مسلم کی شرائط پر صحیح ہے۔ امام ہیثمی نے فرمایا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اُس کی مثل اور روایت بھی بیان کی ہے جس کی امام احمد نے تخریج کی ہے۔ اس کے تمام رجال صحیح ہیں۔ البانی نے بھی کہا کہ یہ تمام حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے متصل صحیح اسانید ہیں۔

**٢٢/٧. عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ حَيْدَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم، قَالَ: إِنَّ اللهَ تَعَالَى خَلَقَ مِائَةَ رَحْمَةٍ، فَرَحْمَةٌ بَيْنَ خَلْقِهِ يَتَرَاحَمُوْنَ بِهَا، وَادَّخَرَ لِأَوْلِيَائِهِ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَتَمَّامٌ الرَّازِيُّ.**

’’حضرت معاویہ بن حَیدَہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے سو رحمتوں کو تخلیق کیا، پس ایک رحمت مخلوق کے درمیان تقسیم کر دی جس کے باعث وہ باہم رحم کرتے ہیں جبکہ ننانوے رحمتوں کو اپنے اولیاء (کی شفاعت) کے لئے محفوظ کر لیا۔‘‘ اسے امام طبرانی اور تمّام الرازی نے روایت کیا ہے۔

**٢٣/٨. عَنِ الْحَسَنِ قَالَ: بَلَغَنِي أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: لِلّٰهِ عزوجل مِائَةُ**

---

**٧:** أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٤١٧/١٩، الرقم: ١٠٠٦، وتمام الرازي في الفوائد، ٢٤٨/١، الرقم: ٦٠٦، وابن عساكر في تاريخ مدينة دمشق، ٢٥٩/٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٣٨٥/١٠۔

**٨:** أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥١٤/٢، الرقم: ١٠٦٨٠، والحاكم في المستدرك على الصحيحين، ٢٧٦/٤، الرقم: ٧٦٢٩، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٢١٤/١٠، ٣٨٥، والألباني في سلسلة الأحاديث الصحيحة، ١٧٦/٤، الرقم: ١٦٣٤۔

# بَابٌ فِي نُزُوْلِهِ تَعَالَى إِلَى سَمَاءِ الدُّنْيَا وَنَدَائِهِ لِلْعِبَادِ

## ﴿اللہ تعالیٰ کا آسمان دنیا پر نزول فرمانے اور اپنے بندوں کو نداء دینے کا بیان﴾

**٤٩/١. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: يَتَنَزَّلُ رَبُّنَا تَبَارَكَ وَتَعَالَى كُلَّ لَيْلَةٍ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا حِيْنَ يَبْقَى ثُلُثُ اللَّيْلِ الْآخِرُ يَقُوْلُ: مَنْ يَدْعُوْنِي فَأَسْتَجِيْبَ لَهُ مَنْ يَسْأَلُنِي فَأُعْطِيَهُ مَنْ يَسْتَغْفِرُنِي فَأَغْفِرَ لَهُ.**

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہر رات اللہ تبارک و تعالیٰ اپنی شان کے مطابق آسمان دنیا کی طرف نزول فرماتا ہے جبکہ رات کا آخری تہائی حصہ باقی رہ جاتا ہے۔ تو وہ فرماتا ہے: کون ہے مجھ سے دعا کرنے والا تاکہ میں اس کی دعا قبول کروں؟ کون ہے مجھ سے سوال کرنے والا کہ میں اسے عطا کروں؟ کون ہے مجھ سے استغفار کرنے والا تاکہ میں اس کی مغفرت کروں۔''

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الدعوات، باب: الدعاء نصف الليل، ٥/٢٣٣٠، الرقم:٥٩٦٢، وأيضًا في كتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالى: يريدون أن يبدلوا كلام الله، ٦/٢٧٢٣، الرقم: ٧٠٥٦، والعسقلاني في فتح الباري، ١١/١٢٩، والعيني في عمدة القاري، ٧/١٩٩۔

٢/٥٠. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: يَنْزِلُ رَبُّنَا ﷻ كُلَّ لَيْلَةٍ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا حِينَ يَبْقَى ثُلُثُ اللَّيْلِ الْآخِرُ يَقُوْلُ: مَنْ يَدْعُوْنِي فَأَسْتَجِيبَ لَهُ مَنْ يَسْأَلُنِي فَأُعْطِيَهُ مَنْ يَسْتَغْفِرُنِي فَأَغْفِرَ لَهُ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وأَبُوْ دَاوُدَ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہمارا رب تبارک و تعالیٰ ہر رات (اپنی حسب شان) آسمان دنیا کی طرف نزول اجلال فرماتا ہے۔ رات کا تہائی حصہ باقی رہ جاتا ہے تو پکارتا ہے: کوئی ہے جو مجھ سے دعا کرے کہ میں اس کی دعا قبول کروں؟ کوئی ہے جو مجھ سے سوال کرے کہ میں اسے عطا کروں؟ کوئی ہے جو مجھ سے معافی چاہے کہ میں اسے بخش دوں؟‘‘ اسے امام بخاری، ترمذی اور ابو داود نے روایت کیا ہے۔

٣/٥١. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: يَنْزِلُ اللهُ إِلَى

**٢:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الجمعة، باب: الدعاء في الصلاة من آخر الليل، ١/٣٨٤، الرقم: ١٠٩٤، والترمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله ﷺ، باب: منه، ٥/٥٢٦، الرقم: ٣٤٩٨، وقال أبو عيسى: هذا حديث حسن صحيح، وأبو داود في السنن، كتاب: السنة، باب: في الرد على الجهمية، ٤/٢٣٤، الرقم: ٤٧٣٣، والدارمي في السنن، ١/٤١٣، الرقم: ١٤٧٩، والربيع في المسند، ١/٢٠٢، الرقم: ٥٠١۔

**٣:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: صلاة المسافرين وقصرها، باب: الترغيب في الدعاء والذكر في آخر الليل والإجابة فيه، ١/٥٢٢، الرقم: ٧٥٨، والترمذي في السنن، كتاب: الصلاة، باب: ما جاء في ـــ

**السَّمَاءِ الدُّنْيَا كُلَّ لَيْلَةٍ حِينَ يَمْضِي ثُلُثُ اللَّيْلِ الْأَوَّلُ فَيَقُوْلُ: أَنَا الْمَلِكُ أَنَا الْمَلِكُ مَنْ ذَا الَّذِي يَدْعُوْنِي فَأَسْتَجِيْبَ لَهُ مَنْ ذَا الَّذِي يَسْأَلُنِي فَأُعْطِيَهُ مَنْ ذَا الَّذِي يَسْتَغْفِرُنِي فَأَغْفِرَ لَهُ فَلَا يَزَالُ كَذٰلِكَ حَتَّى يُضِيءَ الْفَجْرُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.**

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب رات کا نصف یا اس کے دو تہائی حصے گزر جاتے ہیں تو اللہ تبارک وتعالیٰ (اپنی شان کے لائق) آسمان دنیا کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور فرماتا ہے: کوئی ہے مانگنے والا کہ جسے میں عطا کروں، کوئی ہے دعا کرنے والا کہ جس کی دعا میں قبول کروں، کوئی ہے بخشش طلب کرنے والا کہ جسے میں بخش دوں حتیٰ کہ اِسی طرح صبح ہو جاتی ہے۔‘‘

**٥٢/٤. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِذَا مَضَى شَطْرُ اللَّيْلِ أَوْ ثُلُثَاهُ يَنْزِلُ اللهُ تَبَارَكَ وَتَعَالَى إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَيَقُوْلُ: هَلْ مِنْ سَائِلٍ يُعْطَى هَلْ مِنْ دَاعٍ يُسْتَجَابُ لَهُ هَلْ مِنْ مُسْتَغْفِرٍ يُغْفَرُ لَهُ حَتَّى**

------- نزول الرّبّ ﷻ إلى السماء الدنيا كل ليلة، ٢/٣٠٧، الرقم: ٤٤٦، وقال أبو عيسى: حديث أبي هريرة حديث حسن صحيح، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٤١٩، الرقم: ٩٤٢٦، والمقدسي في الترغيب في الدعاء، ١/٦٩، الرقم: ٣٠۔

٤: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: صلاة المسافرين وقصرها، باب: الترغيب في الدعا والذكر، ١/٥٢٢، الرقم: ٧٥٨، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/١٢٣، الرقم: ١٠٣١٢، وأيضًا في عمل اليوم والليلة، ١/٣٣٩، الرقم: ٤٧٨، والطبراني في الدعاء، ١/٦٣، الرقم: ١٤٦، والبيهقي في فضائل الأوقات، ١/١٦٨، الرقم: ٥١۔

يَنْفَجِرَ الصُّبْحُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ.

''حضرت ابو ہریرہ ﷛ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب رات کا نصف یا اُس کے دو تہائی حصے گزر جاتے ہیں تو اللہ تبارک و تعالیٰ آسمانِ دنیا کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور فرماتا ہے: کوئی مانگنے والا ہے جسے میں عطا کروں۔ کوئی دعا کرنے والا ہے کہ جس کی دعا میں قبول کروں، کوئی بخشش طلب کرنے والا ہے کہ جسے میں بخش دوں حتیٰ کہ اِسی طرح صبح ہو جاتی ہے۔'' اسے امام مسلم اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

**٥٣/٥. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷛ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَنْزِلُ اللهُ فِي السَّمَاءِ الدُّنْيَا لِشَطْرِ اللَّيْلِ أَوْ لِثُلُثِ اللَّيْلِ الْآخِرِ فَيَقُوْلُ: مَنْ يَدْعُوْنِي فَأَسْتَجِيْبَ لَهُ أَوْ يَسْأَلُنِي فَأُعْطِيَهُ ثُمَّ يَقُوْلُ: مَنْ يُقْرِضُ غَيْرَ عَدِيْمٍ وَلَا ظَلُوْمٍ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.**

''حضرت ابو ہریرہ ﷛ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تبارک وتعالیٰ نصف یا تہائی رات گزر جانے کے بعد آسمان دنیا کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور فرماتا ہے: ہے کوئی جو مجھ سے دعا مانگے اور میں اُس کی دعا قبول کروں یا مجھ سے سوال کرے اور میں اُسے عطا کروں۔ پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اُس ذات کو کون قرض دے گا جو نہ کبھی فنا ہوگی نہ کسی پر ظلم کرے گی۔'' اِسے امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

---

**٥:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: صلاة المسافرين وقصرها، باب: الترغيب في الدعاء والذكر، ١/٥٢٢، الرقم: ٧٥٨، والبيهقي في السنن الكبرى، ٣/٢، الرقم: ٤٤٢٨، وأبو عوانة في المسند، ١/١٢٧، الرقم: ٣٧٧، ٣٧٨، والمزي في تهذيب الكمال، ٢٧/٢٦١.

٥٤/٦. عَنْ سَعْدِ بْنِ سَعِيدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَزَادَ ثُمَّ يَبْسُطُ يَدَيْهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى يَقُولُ: مَنْ يُقْرِضُ غَيْرَ عَدُوْمٍ وَلَا ظَلُوْمٍ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

''ایک اور سند سے بھی یہ روایت منقول ہے اور اُس میں یہ اضافہ ہے اللہ تعالیٰ اپنے ہاتھ پھیلا کر فرماتا ہے اُس کو کون قرض دے گا جو نہ کبھی فنا ہو گا اور نہ کبھی ظلم کرے گا۔'' اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

٥٥/٧. عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ وَأَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنهما قَالَا: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ اللهَ يُمْهِلُ حَتَّى إِذَا ذَهَبَ ثُلُثُ اللَّيْلِ الْأَوَّلُ نَزَلَ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَيَقُوْلُ: هَلْ مِنْ مُسْتَغْفِرٍ؟ هَلْ مِنْ تَائِبٍ؟ هَلْ مِنْ سَائِلٍ؟ هَلْ مِنْ دَاعٍ؟ حَتَّى يَنْفَجِرَ الْفَجْرُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو سعید اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما دونوں بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ مہلت دیتا رہتا ہے حتیٰ کہ جب رات کا پہلا تہائی

**٦:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: صلاة المسافرين وقصرها، باب: الترغيب في الدعاء والذكر، ١/٥٢٢، الرقم: ٧٥٨۔

**٧:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: صلاة المسافرين وقصرها، باب: الترغيب في الدعاء والذكر، ١/٥٢٣، الرقم: ٧٥٨، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/١٢٤، الرقم: ١٠٣١٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/٣٤، الرقم: ١١٣١٣، وعبد بن حميد في المسند، ١/٢٧٢، الرقم: ٨٦١، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/٧٢، الرقم: ٢٩٥٥٦، وعبد الرزاق في المصنف، ١٠/٤٤٤، الرقم: ١٩٦٥٤، والطبراني في المعجم الكبير، ٢٢/٣٧٠، الرقم: ٩٢٧، وابن عبد البر في الاستذكار، ٢/٦٨۔

حصہ گزر جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ آسمانِ دنیا کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور فرماتا ہے: کوئی ہے بخشش طلب کرنے والا! کوئی ہے توبہ کرنے والا! کوئی ہے سوال کرنے والا! کوئی ہے دعا کرنے والا! حتیٰ کہ فجر کی پو پھوٹ پڑتی ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٥٦/٨. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: يَنْزِلُ اللهُ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا كُلَّ لَيْلَةٍ حِينَ يَمْضِي ثُلُثُ اللَّيْلِ الْأَوَّلُ فَيَقُوْلُ: أَنَا الْمَلِکُ مَنْ ذَا الَّذِي يَدْعُونِي فَأَسْتَجِيْبَ لَهُ مَنْ ذَا الَّذِي يَسْأَلُنِي فَأُعْطِيَهُ مَنْ ذَا الَّذِي يَسْتَغْفِرُنِي فَأَغْفِرَ لَهُ فَلَا يَزَالُ كَذَلِکَ حَتَّى يُضِيءَ الْفَجْرُ.**

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: حَدِيثُ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ وَقَدْ رُوِيَ هَذَا الْحَدِيثُ مِنْ أَوْجُهٍ كَثِيرَةٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَرُوِيَ عَنْهُ أَنَّهُ قَالَ: يَنْزِلُ اللهُ ﷻ حِيْنَ يَبْقَى ثُلُثُ اللَّيْلِ الْآخِرُ وَهُوَ أَصَحُّ الرِّوَايَاتِ.

’’حضرت ابوہریرہ ﷺ سے روایت ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہر رات اللہ تعالیٰ کی (خاص) رحمت، رات کی پہلی تہائی کے آخر تک اُترتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں بادشاہ ہوں، کون ہے جو مجھ سے دعا مانگے اور میں اُسے قبول کروں؟ کون ہے

٨: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الصلاة، باب: ما جاء في نزول الرّبّ ﷻ إلى السماء الدنيا كلّ ليلة، ٢/٣٠٧، الرقم: ٤٤٦، وابن حبان في الصحيح، ٣/٢٠١، الرقم: ٩٢١، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/١٢٥، الرقم: ١٠٣١٩، واللالكائي في اعتقاد أهل السنة، ٣/٤٤٠، الرقم: ٧٥٢۔

جو مانگے اُسے عطا کروں، کون ہے جو بخشش مانگے میں اُسے بخش دوں؟ اور صبح صادق تک یہی کیفیت رہتی ہے۔'' اس حدیث کو امام ترمذی، نسائی اور حبان نے روایت کیا ہے۔

امام ترمذی فرماتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت کردہ حدیث حسن صحیح ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے کئی دوسرے طرق سے بھی یہ حدیث مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب رات کا آخری تہائی باقی رہتا ہے اللہ تعالیٰ کی خاص رحمت نازل ہوتی ہے۔'' اور یہ روایت صحیح تر ہے۔

**٩/٥٧ . عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: فَقَدْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لَيْلَةً فَخَرَجْتُ فَإِذَا هُوَ بِالْبَقِيْعِ فَقَالَ: أَكُنْتِ تَخَافِيْنَ أَنْ يَحِيْفَ اللهُ عَلَيْكِ وَرَسُوْلُهُ؟ قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنِّي ظَنَنْتُ أَنَّكَ أَتَيْتَ بَعْضَ نِسَائِكَ. فَقَالَ: إِنَّ اللهَ عزوجل يَنْزِلُ لَيْلَةَ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَيَغْفِرُ لِأَكْثَرَ مِنْ عَدَدِ شَعْرِ غَنَمِ كَلْبٍ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجه وَابْنُ حُمَيْدٍ.**

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: ایک رات میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہ پایا تو میں آپ کی تلاش میں نکلی کیا دیکھتی ہوں کہ آپ جنت البقیع میں ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کیا تجھے ڈر ہوا کہ اللہ اور اس کا رسول تجھ پر ظلم کرے گا؟ میں

**٩:** أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الصوم عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: ما جاء في ليلة النصف من شعبان، ٣/١١٦، الرقم: ٧٣٩، وابن ماجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة والسنة فيها، باب: ما جاء في ليلة النصف من شعبان، ١/٤٤٤، الرقم: ١٣٨٩، وعبد بن حميد في المسند، ١/٤٣٧، الرقم: ١٥٠٩، والبيهقي في شعب الإيمان، ٣/٣٧٩، الرقم: ٣٨٢٥، وأيضًا في فضائل الأوقات، ١/١٣٠، الرقم: ٢٨، والحسيني في البيان والتعريف، ١/١٩٣، الرقم: ٥٠٥۔

نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں نے سوچا شاید آپ کسی دوسری زوجہ کے ہاں تشریف لے گئے، آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ پندرہویں شعبان کی رات کو آسمان دنیا پر (جیسا کہ اُس کی شایانِ شان ہے) اُترتا ہے اور قبیلہ بنو کلب کی بکریوں کے بالوں سے زیادہ لوگوں کو بخشتا ہے۔'' اِس حدیث کو امام ترمذی، ابن ماجہ اور ابن حمید نے روایت کیا ہے۔

**٥٨/ ١٠. عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِذَا كَانَتْ لَيْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَقُوْمُوْا لَيْلَهَا وَصُوْمُوْا نَهَارَهَا فَإِنَّ اللهَ يَنْزِلُ فِيْهَا لِغُرُوْبِ الشَّمْسِ إِلَى سَمَاءِ الدُّنْيَا فَيَقُوْلُ: أَلَا مِنْ مُسْتَغْفِرٍ لِي فَأَغْفِرَ لَهُ أَلَا مُسْتَرْزِقٌ فَأَرْزُقَهُ أَلَا مُبْتَلًى فَأُعَافِيَهُ أَلَا كَذَا أَلَا كَذَا حَتَّى يَطْلُعَ الْفَجْرُ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه.**

''حضرت علی ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب شعبان کی پندرھویں رات ہو تو رات کو قیام کرو۔ دن میں روزہ رکھو کیونکہ اللہ تعالیٰ اِس رات میں سورج غروب ہوتے ہی آسمانِ دنیا کی طرف متوجہ ہو جاتا ہے اور فرماتا ہے: کون مجھ سے مغفرت طلب کرتا ہے کہ میں اُس کی مغفرت کروں، کون مجھ سے رزق طلب کرتا ہے کہ میں اُسے رزق دوں، کون مبتلائے مصیبت ہے کہ میں اُسے عافیت دوں۔ اِسی طرح صبح تک ندا بلند ہوتی رہتی ہے۔'' اِس حدیث کو امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

---

١٠: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة والسنة فيها، باب: ما جاء في ليلة النصف من شعبان، ١/٤٤٤، الرقم: ١٣٨٨، والبيهقي في شعب الإيمان، ٣/٣٧٨، الرقم: ٣٨٢٢، وأيضًا في فضائل الأوقات، ١/١٢٢، الرقم: ٢٤، والفاكهي في أخبار مكة، ٣/٨٤، الرقم: ١٨٣٧، والديلمي في مسند الفردوس، ١/٢٥٩، الرقم: ١٠٠٧، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٢/٧٤، الرقم: ١٥٥٠۔

**٥٩/ ١١. عَنْ عَائِشَةَ** رضی اللہ عنہا **قَالَتْ: فَقَدْتُ النَّبِيَّ** ﷺ **ذَاتَ لَيْلَةٍ فَخَرَجْتُ أَطْلُبُهُ فَإِذَا هُوَ بِالْبَقِيْعِ رَافِعٌ رَأْسَهُ إِلَى السَّمَاءِ فَقَالَ: يَا عَائِشَةُ، أَكُنْتِ تَخَافِيْنَ أَنْ يَحِيْفَ اللهُ عَلَيْکِ وَرَسُوْلُهُ قَالَتْ: قَدْ قُلْتُ: وَمَا بِي ذَلِکَ وَلَكِنِّي ظَنَنْتُ أَنَّکَ أَتَيْتَ بَعْضَ نِسَائِکَ. فَقَالَ: إِنَّ اللهَ تَعَالَى يَنْزِلُ لَيْلَةَ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَيَغْفِرُ لِأَكْثَرَ مِنْ عَدَدِ شَعَرِ غَنَمِ كَلْبٍ.** رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ وَابْنُ رَاهَوَيْه.

’’حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: میں نے ایک رات حضور نبی اکرم ﷺ کو (بستر مبارک پر موجود) نہ پایا، میں آپ ﷺ کی تلاش میں نکلی، دیکھا تو آپ ﷺ جنت البقیع میں تھے۔ آپ ﷺ کا سر آسمان کی جانب اُٹھا ہوا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے عائشہ! کیا تو اِس بات کا خوف کرتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اُس کا رسول ﷺ تجھ پر ظلم کریں گے۔ میں نے عرض کیا: یہ بات نہیں بلکہ مجھے خیال ہوا تھا کہ آپ دوسری ازواج کے پاس تشریف لے گئے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ شعبان کی پندرھویں رات کو آسمانِ دنیا کی جانب نزول فرما ہوتا ہے اور قبیلہ بنو کلب کی بکریوں کے بالوں سے زیادہ لوگوں کے گناہوں کی بخشش فرماتا ہے۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ، احمد اور ابن راھویہ نے روایت کیا ہے۔

---

**١١:** أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة والسنة فيها، باب: ما جاء في ليلة النصف من شعبان، ١/ ٤٤٤، الرقم: ١٣٨٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦/ ٢٣٨، الرقم: ٢٦٠٦٠، وابن راهويه في المسند، ٢/ ٣٢٦، الرقم: ٨٥٠، وعبد بن حميد في المسند، ١/ ٤٣٧، الرقم: ١٥٠٩، والحسيني في البيان والتعريف، ١/ ١٩٣، الرقم: ٥٠٥، والسّيوطي في الدر المنثور، ٧/ ٤٠٢۔

۱۲/۶۰. عَنْ أَبِي مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ اللهَ لَيَطَّلِعُ فِي لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَيَغْفِرُ لِجَمِيْعِ خَلْقِهِ إِلَّا لِمُشْرِكٍ أَوْ مُشَاحِنٍ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَابْنُ حِبَّانَ وَالطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

''حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ شعبان کی پندرھویں شب کو (آسمان دنیا پر) ظہور فرماتا ہے اور مشرک اور چغل خور کے علاوہ سب کی بخشش فرما دیتا ہے۔''

اس حدیث کو امام ابن ماجہ، ابن حبان، طبرانی اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

---

۱۲: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة والسنة فيها، باب: ما جاء في ليلة النصف من شعبان، ۱/۴۴۵، الرقم: ۱۳۹۰، وابن حبان في الصحيح، ۱۲/۴۸۱، الرقم: ۵۶۶۵، والطبراني في المعجم الأوسط، ۷/۳۶، الرقم: ۶۷۷۶، وابن أبي عاصم في السنة، ۱/۲۲۴، الرقم: ۵۱۲، والبيهقي في شعب الإيمان، ۵/۲۷۲، الرقم: ۶۶۲۸، وابن عساكر في تاريخ مدينة دمشق، ۳۸/۲۳۵۔

# بَابٌ فِي رَحْمَةِ اللهِ تَعَالَى لِجَمِيعِ الْخَلْقِ حَتَّى الْعُصَاةِ وَالْمُذْنِبِيْنَ

## ﴿تمام مخلوق یہاں تک کہ عاصیوں اور گنہگاروں کے لئے بھی رحمتِ الٰہی کا بیان﴾

**١/٦١. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَبَّلَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ الْحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ رضي الله عنهما وَعِنْدَهُ الأَقْرَعُ بْنُ حَابِسٍ التَّمِيْمِيُّ جَالِسًا، فَقَالَ الْأَقْرَعُ: إِنَّ لِي عَشَرَةً مِنَ الْوَلَدِ مَا قَبَّلْتُ مِنْهُمْ أَحَدًا فَنَظَرَ إِلَيْهِ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ، ثُمَّ قَالَ: مَنْ لَا يَرْحَمُ لَا يُرْحَمُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

’’حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کو چوما تو آپ ﷺ کے پاس اُس وقت ایک صحابی اَقرع بن

---

١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأدب، باب: رَحمة الولد وتقبيله ومعانقته، ٥/٢٢٣٥، الرقم: ٥٦٥١، ومسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: رحمة والعيال وتواضع هو فضل لك، ٤/١٨٠٨، الرقم: ٢٣١٥، وابن حبان في الصحيح، ٢/٢٠٢، الرقم: ٤٥٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٢٤١، الرقم: ٧٢٨٧، والبخاري في الأدب المفرد، ١/٤٦، الرقم: ٩١، ٩٩، والبيهقي في السنن الكبرى، ٧/١٠٠، الرقم: ١٣٣٥٤، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٣/١٤٢، الرقم: ٣٤١٩۔

حابس تمیمی بھی بیٹھے ہوئے تھے (یہ دیکھ کر) وہ بولے: (یا رسول اللہ!) میرے دس بیٹے ہیں میں نے تو کبھی اُن میں سے کسی کو نہیں چوما۔ اِس پر حضور نبی اکرم ﷺ نے اُس کی طرف دیکھ کر فرمایا: جو رحم نہیں کرتا اس پر رحم نہیں کیا جاتا۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**۲/٦۲. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ الْأَقْرَعَ بْنَ حَابِسٍ أَبْصَرَ النَّبِيَّ ﷺ وَهُوَ يُقَبِّلُ حُسَيْنًا، فَقَالَ: إِنَّ لِي عَشَرَةً مِنَ الْوَلَدِ مَا فَعَلْتُ هَذَا بِوَاحِدٍ مِنْهُمْ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ لَا يَرْحَمُ لَا يُرْحَمُ.**

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَاللَّفْظُ لَهُ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت اقرع بن حابس رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم ﷺ کو حضرت حسین علیہ السلام کو بوسہ دیتے ہوئے دیکھا، تو عرض کیا: میرے دس بیٹے ہیں لیکن میں نے آج تک اُن میں سے کسی کے ساتھ بھی ایسا (پیار بھرا برتاؤ) نہیں کیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو رحم نہیں کرتا اس پر رحم نہیں کیا جاتا۔‘‘

اِسے امام بخاری اور ابو داود نے مذکورہ الفاظ کے ساتھ روایت کیا ہے۔

---

**۲:** أخرجه البخاري فى الصحيح، كتاب: الأدب، باب: رحمة الولد وتقبيله ومعانقته، ٥/٢٢٣٥، الرقم: ٥٦٥١، وأبو داود في السنن، كتاب: الأدب، باب: في قبلة الرَّجل ولده، ٤/٣٥٥، الرقم: ٥٢١٨، وابن حبان في الصحيح، ٢/٢٠٢، الرقم: ٤٥٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٢٤١، الرقم: ٧٢٨٧، والبيهقي في السنن الكبرى، ٧/١٠٠، الرقم: ١٣٣٥٤، والبخاري في الأدب المفرد، ١/٤٦، الرقم: ٩١۔

**٣/٦٣. عَنْ جَرِيرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا يَرْحَمُ اللهُ مَنْ لَا يَرْحَمُ النَّاسَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.**

''حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اُس شخص پر رحم نہیں فرماتا جو لوگوں پر رحم نہیں کرتا۔''

اِسے امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**٤/٦٤. عَنْ جَرِيرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: مَنْ لَا يَرْحَمِ النَّاسَ لَا يَرْحَمْهُ اللهُ عزوجل. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.**

''حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص لوگوں پر رحم نہیں کرتا اس پر اللہ عزوجل رحم نہیں کرے گا۔''

اسے امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

---

**٣:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: قول الله تبارك وتعالى: قل ادعوا الله أو ادعوا الرحمن، ٦/٢٦٨٦، الرقم: ٦٩٤١، وأيضًا في الأدب المفرد، ١/٤٨، الرقم: ٩٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٥/٢١٤، الرقم: ٢٥٣٥٦، والقضاعي في مسند الشهاب، ٢/٦٦، الرقم: ٨٩٤، والبيهقي في السنن الكبرى، ٩/٤١، الرقم: ١٧٦٨٢۔

**٤:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: رحمته الصبيان والعيال، ٤/١٨٠٩، الرقم: ٢٣١٩، والبخاري في الأدب المفرد، ١/٤٨، الرقم: ٩٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٥/٢١٤، الرقم: ٢٥٣٥٦، والقضاعي في مسند الشهاب، ٢/٦٦، الرقم: ٨٩٤، والبيهقي في السنن الكبرى، ٩/٤١، الرقم: ١٧٦٨٢۔

**٦٥/٥. عَنْ عَائِشَةَ** رضي الله عنها **قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ** ﷺ: **إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الرِّفْقَ فِي الْأَمْرِ كُلِّهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: یقیناً اللہ تعالیٰ ہر ایک معاملہ میں نرمی برتنے کو پسند فرماتا ہے۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٦٦/٦. عَنْ عَائِشَةَ** رضي الله عنها **قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ** ﷺ: **يَا عَائِشَةُ، إِنَّ**

---

**٥:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأدب، باب: الرِّفْقِ في الأمر كُلِّهِ، ٥/٢٢٤٢، الرقم: ٥٦٧٨، وأيضًا في كتاب: الاستئذان، باب: كيفَ الرّدُّ على أهل الذِّمّةِ بالسّلامِ، ٥/٢٣٠٨، الرقم: ٥٩٠١، وأيضًا في كتاب: الدعوات، باب: الدُّعَاءِ عَلَى الْمُشْرِكِيْنَ، ٥/٢٣٤٩، الرقم: ٦٠٣٢، ومسلم في الصحيح، كتاب: السّلام، باب: النهي عن ابتداء أهل الكتاب بالسلام وكيف يرد عليهم، ٤/١٧٠٦، الرقم: ٢١٦٥، والترمذي في السنن، كتاب: الاستئذان عن رسول اللّه ﷺ، باب: ما جاء في التسليم على أهل الذّمة، ٥/٦٠، الرقم: ٢٧٠١، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/١٠٢، الرقم: ١٠٢١٣، وعبد الرزاق في المصنف، ٦/١١، الرقم: ٩٨٣٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦/٣٧، الرقم: ٢٤١٣٦، والبخاري في الأدب المفرد، ١/١٦٤، الرقم: ٤٦٢، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٣/٢٧٨، الرقم: ٤٠٤٧ـ

**٦/٧:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: استتابة المرتدين والمعاندين وقتالهم، باب: إِذَا عرَّضَ الذِّمِّيُ وَغَيْرُهُ بِسَبِّ النَّبِيِّ ﷺ وَلَمْ يُصَرِّح نحو قوله: السّام عليكم، ٦/٢٥٣٩، الرقم: ٦٥٢٨، ومسلم في ـــ

اللهَ رَفِيْقٌ يُحِبُّ الرِّفْقَ فِي الْأَمْرِ كُلِّهِ.

٦٧/٧. وفي رواية: إِنَّ اللهَ رَفِيْقٌ وَيُحِبُّ الرِّفْقَ وَيُعْطِي عَلَى الرِّفْقِ مَا لَا يُعْطِي عَلَى الْعُنْفِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے عائشہ! بیشک اللہ تعالیٰ نرمی سے سلوک کرنے والا ہے اور ہر ایک معاملہ میں نرمی کو پسند کرتا ہے۔''

''اور ایک روایت میں ہے کہ فرمایا: اللہ تعالیٰ نرمی کرنے والا ہے اور نرمی کو پسند کرتا ہے اور نرمی پر اتنا عطا فرماتا ہے کہ اتنا سختی پر بھی عطا نہیں کرتا۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٦٨/٨. عَنْ جَرِيْرٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: مَنْ يُحْرَمِ الرِّفْقَ يُحْرَمِ

........ الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: فضل الرّفق، ٢٠٠٣/٤، الرقم: ٢٥٩٣، وأبو داود في السنن، كتاب: الأدب، باب: في الرفق، ٢٥٤/٤، الرقم: ٤٨٠٧، وابن ماجه في السنن، كتاب: الأدب، باب: الرفق، ١٢١٦/٢، الرقم: ٣٦٨٨، ومالك في الموطأ، ٩٧٩/٢، الرقم: ١٧٦٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ١١٢/١، الرقم: ٩٠٢۔

٨: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: فضل الرفق، ٢٠٠٣/٤، الرقم: ٢٥٩٢، وأبو داود في السنن، كتاب: الأدب، باب: في الرفق، ٢٥٥/٤، الرقم: ٤٨٠٩، وابن ماجه في السنن، كتاب: الأدب، باب: الرفق، ١٢١٦/٢١، الرقم: ٣٦٨٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣٦٢/٤، وابن حبان في الصحيح، ٣٠٨/٢، الرقم: ٥٩٨۔

الْخَيْرَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَه.

’’حضرت جریر ﷛ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو نرمی سے محروم ہوا وہ خیر سے محروم ہو گیا۔‘‘

اسے امام مسلم، ابو داؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

۹/۶۹. عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: الرَّاحِمُوْنَ يَرْحَمُهُمُ الرَّحْمَنُ ارْحَمُوْا مَنْ فِي الْأَرْضِ يَرْحَمْكُمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ. الرَّحِمُ شُجْنَةٌ مِنَ الرَّحْمَنِ فَمَنْ وَصَلَهَا وَصَلَهُ اللهُ وَمَنْ قَطَعَهَا قَطَعَهُ اللهُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيسَى: هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن عمرو رضي الله عنهما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: رحم کرنے والوں پر رحمٰن بھی رحم فرماتا ہے، تم زمین والوں پر رحم کرو آسمان والا (یعنی اللہ تعالیٰ) تم پر رحم فرمائے گا۔ رحم، رحمٰن سے مشتق ہے۔ جو اِس کو ملائے گا اللہ تعالیٰ اُسے ملائے گا اور جو اُسے قطع کرے گا اللہ تعالیٰ سے اُس کا رشتہ ٹوٹ جائے گا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی، ابن ابی شیبہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔ امام ترمذی نے فرمایا: یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ امام حاکم نے فرمایا کہ اس کی تمام اسانید صحیح ہیں۔

---

۹: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: البر والصلة عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في رحمة الناس، ۴/۳۲۳، الرقم: ۱۹۲۴، وابن أبي شيبة في المصنف، ۵/۲۱۴، الرقم: ۲۵۳۵۵، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲/۱۶۰، الرقم: ۶۴۹۴، والحاكم في المستدرك، ۴/۱۷۵، الرقم: ۷۲۷۴۔

**۷۰/۱۰. عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو رضي الله عنهما يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ ﷺ: الرَّاحِمُوْنَ يَرْحَمُهُمُ الرَّحْمٰنُ. ارْحَمُوْا أَهْلَ الْأَرْضِ يَرْحَمْكُمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ.** رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ الْمُنْذِرِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ. وَقَالَ ابْنُ قُدَامَةَ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: رحم کرنے والوں پر رحمٰن بھی رحم فرماتا ہے۔ تم زمین والوں پر رحم کرو، تم پر وہ رحم کرے گا جو آسمان میں ہے۔‘‘

اسے امام ابو داود اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔ امام منذری نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ امام ابن قدامہ نے بھی فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**۷۱/۱۱. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: بَيْنَمَا كَلْبٌ**

---

۱۰: أخرجه أبو داود في السنن، كتاب: الأدب، باب: في الرحمة، ۲۸۵/٤، الرقم: ٤۹٤۱، وابن أبي شيبة في المصنف، ۲۱٤/٥، الرقم: ۲٥۳٥٥، والبيهقي في السنن الكبرى، ٤۱/۹، الرقم: ۱۷٦۸۳، وأيضًا في شعب الإيمان، ٤۷٦/۷، الرقم: ۱۱۰٤۸، وابن قدامة في إثبات صفة العلو، ٤٥/۱، والديلمي في مسند الفردوس، ۲۸۸/۲، الرقم: ۳۳۲۸، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۱٤۰/۳، الرقم: ۳٤۱۲۔

۱۱: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: أحاديث الأنبياء، باب: حديث الغار، ۱۲۷۹/۳، الرقم: ۳۲۸۰، ومسلم في الصحيح، كتاب: السلام، باب: فضل سقي البهائم المحترمة وإطعامها، ۱۷٦۱/٤، ـــ

يُطِيْفُ بِرَكِيَّةٍ كَادَ يَقْتُلُهُ الْعَطَشُ إِذْ رَأَتْهُ بَغِيٌّ مِنْ بَغَايَا بَنِي إِسْرَائِيْلَ فَنَزَعَتْ مُوْقَهَا فَسَقَتْهُ فَغُفِرَ لَهَا بِهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک کتا کسی کنوئیں کے گرد گھوم رہا تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ عنقریب پیاس سے مر جائے گا۔ اِسی اثنا میں بنی اسرائیل کی ایک بدکار عورت کا اُدھر سے گزر ہوا۔ اُس نے اپنا موزہ اُتارا اور اُس سے پانی نکال کر کتے کو پلا دیا۔ اُس کے اِس عمل کی وجہ سے اُس کی مغفرت فرما دی گئی۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

١٢/٧٢. عَنْ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: تَلَقَّتِ الْمَلَائِكَةُ رُوْحَ رَجُلٍ مِمَّنْ كَانَ قَبْلَكُمْ فَقَالُوْا: أَعَمِلْتَ مِنَ الْخَيْرِ شَيْئًا قَالَ: لَا قَالُوْا: تَذَكَّرْ قَالَ: كُنْتُ أُدَايِنُ النَّاسَ فَآمُرُ فِتْيَانِي أَنْ يُنْظِرُوْا الْمُعْسِرَ وَيَتَجَوَّزُوْا عَنِ الْمُوْسِرِ. قَالَ: قَالَ اللهُ ﷻ: تَجَوَّزُوْا عَنْهُ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

--------- الرقم: ٢٢٤٥، والبيهقي في السنن الكبرى، ١٤/٨، الرقم: ١٥٥٩٧، والنووي في رياض الصالحين، ٥٠/١، الرقم: ٥٠، والعيني في عمدة القاري، ٥٤/١٦، الرقم: ٧٦٤٣۔

١٢: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: المساقاة، باب: فضل إنظار المعسر، ١١٩٤/٣، الرقم: ١٥٦٠، والنسائي في السنن، كتاب: البيوع، باب: حسن المعاملة والرفق في المطالبة، ٣١٨/٧، الرقم: ٤٦٩٤، وأيضا في السنن الكبرى، ٦٠/٤، الرقم: ٦٢٩٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣٦١/٢، الرقم: ٨٧١٥، والدارمي في السنن، ٣٢٤/٢، الرقم: ٢٥٤٦۔

''حضرت حذیفہ ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم سے پہلی اُمتوں کے ایک شخص کا واقعہ ہے کہ (مرنے کے بعد) فرشتے اُس کی روح سے ملے اور پوچھا: کیا تم نے کوئی نیک کام کیا ہے؟ اُس نے کہا: نہیں۔ فرشتوں نے کہا: یاد کرو، اُس نے کہا: میں لوگوں کو قرض دیتا تھا اور اپنے نوکروں سے کہتا تھا کہ مفلس کو مہلت دینا اور مالدار سے درگزر کرنا، اللہ ﷻ نے فرمایا: (اے فرشتو!) تم بھی اِس سے درگزر کرو۔''

اسے امام مسلم، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**۱۳/۷۳. عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: دَخَلَتِ امْرَأَةٌ النَّارَ فِي هِرَّةٍ رَبَطَتْهَا فَلَمْ تُطْعِمْهَا وَلَمْ تَدَعْهَا تَأْكُلُ مِنْ خَشَاشِ الْأَرْضِ.**

**رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.**

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک عورت بلی کی وجہ سے دوزخ میں ڈالی گئی۔ اُس نے اُسے باندھ رکھا تھا لیکن نہ اُسے کھانے کو دیتی تھی اور نہ ہی چھوڑتی تھی کہ وہ کیڑے مکوڑے ہی کھا لیتی۔''

اِسے امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

---

**۱۳:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: بدء الخلق، باب: خمس من الدواب فواسق يقتلن في الحرم، ۳/۱۲۰۵، الرقم: ۳۱٤۰، والنسائي في السنن، كتاب: الكسوف، باب: نوع آخر، ۳/۱۳۷، الرقم: ۱٤۸۲، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر التوبة، ۲/۱٤۲۱، الرقم: ٤۲٥٦، وعبد الرزاق في المصنف، ۱۱/۲۸٤، الرقم: ۲۰٥٤۹۔

**٧٤/ ١٤.　عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: دَخَلَتِ امْرَأَةٌ النَّارَ فِي هِرَّةٍ رَبَطَتْهَا فَلَا هِيَ أَطْعَمَتْهَا وَلَا هِيَ أَرْسَلَتْهَا تَأْكُلُ مِنْ خَشَاشِ الْأَرْضِ حَتَّى مَاتَتْ هَزْلًا. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.**

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک عورت بلی کی وجہ سے دوزخ میں داخل ہوگئی، اُس نے ایک بلی کو باندھ کر رکھا، اُس کو نہ کھلایا، نہ پلایا اور نہ ہی اُس کو آزاد کیا کہ وہ حشرات الارض کو کھا لیتی حتیٰ کہ وہ بلی کمزوری کی وجہ سے مر گئی۔'' اِسے امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

**٧٥/ ١٥.　عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: بَيْنَا رَجُلٌ يَمْشِي فَاشْتَدَّ عَلَيْهِ الْعَطَشُ فَنَزَلَ بِئْرًا فَشَرِبَ مِنْهَا ثُمَّ خَرَجَ فَإِذَا هُوَ**

---

١٤: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: تحريم تعذيب الهرة ونحوها من الحيوان الذي لا يؤذى، ٤/ ٢١١٠، والنسائي في السنن، كتاب: الكسوف، باب: نوع آخر، ٣/ ١٣٧، الرقم: ١٤٨٢، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر التوبة، ٢/ ١٤٢١، الرقم: ٤٢٥٦، وعبد الرزاق في المصنف، ١١/ ٢٨٤، الرقم: ٢٠٥٤٩.

**١٥:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المساقاة، باب: فضل سقي الماء، ٢/ ٨٣٣، الرقم: ٢٢٣٤، وأيضًا في كتاب: المظالم والغضب، باب: الآبار على الطرق إذا لم يتأذ بها، ٢/ ٨٧٠، الرقم: ٢٣٣٤، وأبو داود في السنن، كتاب: الجهاد، باب: ما يؤمر به من القيام على الدّواب والبهائم، ٣/ ٢٤، الرقم: ٢٥٥٠، ومالك في الموطأ، ٢/ ٩٢٩، الرقم: ١٦٦١.

بِكَلْبٍ يَلْهَثُ يَأْكُلُ الثَّرَى مِنَ الْعَطَشِ فَقَالَ: لَقَدْ بَلَغَ هَذَا مِثْلُ الَّذِي بَلَغَ بِي فَمَلَأَ خُفَّهُ ثُمَّ أَمْسَكَهُ بِفِيْهِ ثُمَّ رَقِيَ فَسَقَى الْكَلْبَ فَشَكَرَ اللهُ لَهُ فَغَفَرَ لَهُ. قَالُوْا: يَا رَسُولَ اللهِ، وَإِنَّ لَنَا فِي الْبَهَائِمِ أَجْرًا؟ قَالَ: فِي كُلِّ كَبِدٍ رَطْبَةٍ أَجْرٌ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَمَالِكٌ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ایک آدمی جا رہا تھا کہ اُسے سخت پیاس لگی۔ وہ ایک کنوئیں میں اُترا اور اُس سے پانی پیا جب باہر نکلا تو ایک کتے کو ہانپتے دیکھا جو پیاس کی وجہ سے مٹی چاٹ رہا تھا۔ اُس نے دل میں کہا کہ اِسے بھی اُسی طرح پیاس لگی ہوگی جیسے مجھے پیاس لگی تھی۔ اُس نے اپنا موزہ پانی سے بھرا اور منہ میں لے کر نکلا اور کتے کو پانی پلا دیا۔ اللہ تعالیٰ نے اُس کی یہ نیکی قبول کی اور اُسے بخش دیا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم عرض گزار ہوئے: یا رسول اللہ! کیا جانوروں کی وجہ سے بھی ہمیں ثواب ملتا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہر جاندار پر ثواب ملتا ہے۔''

اس حدیث کو امام بخاری اور مالک نے روایت کیا ہے۔

۱٦/۷٦. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: بَيْنَمَا رَجُلٌ يَمْشِي بِطَرِيْقٍ اشْتَدَّ عَلَيْهِ الْعَطَشُ فَوَجَدَ بِئْرًا فَنَزَلَ فِيهَا فَشَرِبَ ثُمَّ خَرَجَ فَإِذَا كَلْبٌ يَلْهَثُ يَأْكُلُ الثَّرَى مِنَ الْعَطَشِ، فَقَالَ الرَّجُلُ: لَقَدْ بَلَغَ هَذَا الْكَلْبَ مِنَ الْعَطَشِ مِثْلُ الَّذِي كَانَ بَلَغَ مِنِّي، فَنَزَلَ الْبِئْرَ فَمَلَأَ خُفَّهُ

**۱٦:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: السلام، باب: فضل سقي البهائم المحترمة وإطعامها، ٤/١٧٦١، الرقم: ٢٢٤٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٥١٧، الرقم: ١٠٧١٠، والنووي في شرحه على صحيح مسلم، ١٤/٢٤٢۔

مَاءً ثُمَّ أَمْسَكَهُ بِفِيهِ حَتَّى رَقِيَ، فَسَقَى الْكَلْبَ فَشَكَرَ اللهُ لَهُ فَغَفَرَ لَهُ. قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَإِنَّ لَنَا فِي هَذِهِ الْبَهَائِمِ لَأَجْرًا فَقَالَ: فِي كُلِّ كَبِدٍ رَطْبَةٍ أَجْرٌ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک شخص جا رہا تھا کہ اُسے راستے میں شدید پیاس لگی، اُس نے ایک کنواں دیکھا تو اُس کنویں میں اُتر کر پانی پیا، جب وہ کنویں سے نکلا تو اُس نے دیکھا کہ ایک کتا پیاس کی وجہ سے کیچڑ چاٹ رہا ہے اور ہانپ رہا ہے، اُس شخص نے سوچا اِس کتے کی بھی پیاس سے وہی حالت ہو رہی ہے جو (کچھ دیر قبل) میری ہو رہی تھی، پس وہ کنویں میں اُترا اور اپنے موزے میں پانی بھرا، پھر اُس موزے کو منہ سے پکڑ کر اُوپر چڑھا اور کتے کو پانی پلایا، اللہ تعالیٰ نے اُس کی یہ نیکی قبول کی اور اُسے بخش دیا، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا اِن جانوروں میں بھی ہمارے لئے اجر ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہر تر جگر والے میں اَجر ہے (یعنی ہر زندہ سے نیکی کرنے پر اجر ملتا ہے)۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٧٧/١٧. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّ امْرَأَةً بَغِيًّا رَأَتْ

١٧: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: السلام، باب: فضل سقي البهائم المحترمة وإطعامها، ٤/١٧٦١، الرقم: ٢٢٤٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٥٠٧، الرقم: ١٠٥٩١، وأبو يعلى في المسند، ١٠/٤٢٣، الرقم: ٦٠٣٥، وابن حبان في الصحيح، ٢/١١٠، الرقم: ٣٨٦، وابن عبد البر في التمهيد، ١٤/٢٣٤، وأيضًا في الاستذكار، ٨/٤٩٨، وابن قتيبة في غريب الحديث، ٢/٣٤٠۔

**كَلْبًا فِي يَوْمٍ حَارٍّ يُطِيْفُ بِبِئْرٍ قَدْ أَدْلَعَ لِسَانَهُ مِنَ الْعَطَشِ فَنَزَعَتْ لَهُ بِمُوْقِهَا فَغُفِرَ لَهَا. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَأَبُوْ يَعْلَى وَابْنُ حِبَّانَ.**

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ایک فاحشہ عورت نے گرمی کے دنوں میں ایک کتے کو ایک کنویں کے گرد چکر لگاتے دیکھا جس کی پیاس کی وجہ سے زبان باہر نکلی ہوئی تھی، اُس عورت نے اپنے موزے میں پانی لے کر اُس کتے کو پانی پلایا، تو اُس کی بخشش کر دی گئی۔''

اس حدیث کو امام مسلم، احمد، ابو یعلی اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**٧٨/١٨. عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: مَنْ رَحِمَ وَلَوْ ذَبِيْحَةَ عَصْفُوْرٍ رَحِمَهُ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْأَدَبِ.**

**وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.**

''حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جس شخص نے ایک چڑیا کو ذبح کرتے وقت بھی رحم کیا، اللہ تعالیٰ قیامت کے روز اُسے بخش دے گا۔''

اِس حدیث کو امام طبرانی، بیہقی اور بخاری نے ''الادب المفرد'' میں روایت کیا ہے۔ امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام طبرانی نے ثقہ رجال کے ساتھ روایت کیا ہے۔

---

**١٨:** أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٢٣٤/٨، الرقم: ٧٩١٥، والبيهقي في شعب الإيمان، ٤٨٢/٧، الرقم: ١١٠٧٠، والبخاري في الأدب المفرد، ١٣٨/١، الرقم: ١٨١۔

**۱۹/۷۹. عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی الله عنهما لَعَنَ النَّبِيُّ ﷺ مَنْ مَثَّلَ بِالْحَيَوَانِ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ.**

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اُس شخص پر لعنت فرمائی ہے جو جانور کے ناک کان وغیرہ کاٹے۔''

اِس حدیث کو امام بخاری، نسائی اور دارمی نے روایت کیا ہے۔

**۲۰/۸۰. عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّهُ مَرَّ عَلَى قَوْمٍ وَقَدْ نَصَبُوْا دَجَاجَةً حَيَّةً يَرْمُوْنَهَا فَقَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ لَعَنَ مَنْ مَثَّلَ بِالْبَهَائِمِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.**

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما کچھ لوگوں کے پاس سے گزرے جنہوں نے ایک زندہ مرغی کو زمین میں گاڑ رکھا تھا اور اُس پر نشانہ بازی کر رہے تھے، آپ ﷛ نے فرمایا: بے شک حضور نبی اکرم ﷺ نے جانوروں کے مثلہ کرنے والے پر لعنت فرمائی ہے۔'' اِسے امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**۲۱/۸۱. عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ ﷛ يَقُوْلُ: خَرَجْتُ مَعَ ابْنِ عُمَرَ**

---

**۱۹:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الذبائح والصيد، باب: ما يكره من المثلة والمصبورة والمجثمة، ۵/۲۱۰۰، الرقم: ۵۱۹٦، والنسائي في السنن، كتاب: الضحايا، باب: النهي عن المجثمة، ۷/۲۳۸، الرقم: ٤٤٤٢، والدارمي في السنن، ۲/۱۱۳، الرقم: ۱۹۷۳، وابن حبان في الصحيح، ۱۲/٤۳٤، الرقم: ۵٦۱۷۔

**۲۰:** أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ۲/۱۳، الرقم: ٤٦۲۲۔

**۲۱:** أخرجه الدّارمي في السنن، ۲/۱۱۳، الرقم: ۱۹۷۳، والحاكم في المستدرك، ٤/۲٦۱، الرقم: ۷۵۷۵، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٤/۲۹٦، —

رضي الله عنهما فِي طَرِيْقٍ مِنْ طُرُقِ الْمَدِيْنَةِ فَإِذَا غِلْمَةٌ يَرْمُوْنَ دَجَاجَةً فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ: مَنْ فَعَلَ هَذَا؟ فَتَفَرَّقُوْا فَقَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ لَعَنَ مَنْ يُمَثِّلُ بِالْحَيَوَانِ. رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ عَلَى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ.

’’حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما کے ساتھ مدینہ کی ایک راہ پر جا رہا تھا تو کیا دیکھتے ہیں کہ کچھ لڑکے ایک مرغی کو باندھے اُس پر نشانہ بازی کر رہے ہیں۔ پس حضرت ابن عمر رضی الله عنهما نے فرمایا: یہ کس نے کیا ہے؟ (یہ سن کر) لڑکے بھاگ گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بے شک حضور نبی اکرم ﷺ نے جانوروں کے مثلہ کرنے والے پر لعنت بھیجی ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام دارمی، حاکم اور ابو نعیم نے روایت کیا ہے۔ امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث امام بخاری اور مسلم کی شرائط کے مطابق صحیح ہے۔

٢٢/٨٢. عَنْ هِشَامِ بْنِ زَيْدٍ قَالَ: دَخَلْتُ مَعَ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَلَى الْحَكَمِ بْنِ أَيُّوْبَ فَرَأَى غِلْمَانًا أَوْ فِتْيَانًا نَصَبُوْا دَجَاجَةً يَرْمُوْنَهَا فَقَالَ

---

........ والمناوي في فيض القدير، ٦/٣٨٨۔

**٢٢:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الذبائح والصيد، باب: ما يكره من المثلة والمصبورة والمجثمة، ٥/٢١٠٠، الرقم: ٥١٩٤، وأبو داود في السنن، كتاب: الضحايا، باب: في النهي أن تصبر البهائم والرفق بالذبيحة، ٣/١٠٠، الرقم: ٢٨١٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/١٧١، الرقم: ١٢٧٦٩، والبيهقي في السنن الكبرى، ٩/٨٦، الرقم: ١٧٩٠٨۔

أَنَسٌ ﵁: نَهَى النَّبِيُّ ﷺ أَنْ تُصْبَرَ الْبَهَائِمُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ.

''حضرت ہشام بن زیاد کا بیان ہے کہ میں حضرت انس ﵁ کے ساتھ حضرت حکم بن ایوب کی خدمت میں حاضر ہوا پس اُنہوں نے چند لڑکوں یا نوجوانوں کو دیکھا کہ ایک مرغی کو باندھ کر اُس پر تیر چلا رہے ہیں۔ حضرت انس ﵁ نے فرمایا: حضور نبی اکرم ﷺ نے جانوروں کو باندھ کر مارنے سے منع فرمایا ہے۔''

اسے امام بخاری اور ابو داود نے روایت کیا ہے۔

۲۳/۸۳. عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّهُ دَخَلَ عَلَى يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ وَغُلَامٌ مِنْ بَنِي يَحْيَى رَابِطٌ دَجَاجَةً يَرْمِيْهَا فَمَشَى إِلَيْهَا ابْنُ عُمَرَ حَتَّى حَلَّهَا ثُمَّ أَقْبَلَ بِهَا وَبِالْغُلَامِ مَعَهُ فَقَالَ: ازْجُرُوْا غُلَامَكُمْ عَنْ أَنْ يَصْبِرَ هَذَا الطَّيْرَ لِلْقَتْلِ فَإِنِّي سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ نَهَى أَنْ تُصْبَرَ بَهِيْمَةٌ أَوْ غَيْرُهَا لِلْقَتْلِ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما، حضرت یحیٰ بن سعید کے پاس گئے تو حضرت یحیٰ کی اولاد میں سے ایک لڑکے کو دیکھا کہ مرغی کو باندھ کر اُسے پتھر مار رہا ہے۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما نے اُس کے پاس جا کر اُسے آزاد کیا۔ پھر مرغی اور اُس لڑکے کو ساتھ لے کر حضرت یحیٰ بن سعید کے پاس گئے اور فرمایا: اپنے لڑکے کو تنبیہ کریں

**۲۳:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الذبائح والصيد، باب: ما يكره من المثلة والمصبورة والمجثمة، ٥/٢١٠٠، الرقم: ٥١٩٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٩٤، الرقم: ٥٦٨٢، وأبو عوانة في المسند، ٥/٥٣، الرقم: ٧٧٦٥، والبيهقي في السنن الكبرى، ٩/٣٣٤، الرقم: ١٩٢٦٨۔

کہ پرندے کو اِس طرح بے بس نہ کیا کرے کیونکہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ سے سنا ہے: آپ ﷺ نے مویشی وغیرہ کو باندھ کر قتل کرنے سے منع فرمایا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٨٤/٢٤.** **عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ رضی الله عنه قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ ابْنِ عُمَرَ** رضي الله عنهما **فَمَرُّوْا بِفِتْيَةٍ أَوْ بِنَفَرٍ نَصَبُوْا دَجَاجَةً يَرْمُوْنَهَا فَلَمَّا رَأَوْا ابْنَ عُمَرَ** رضي الله عنهما **تَفَرَّقُوْا عَنْهَا وَقَالَ ابْنُ عُمَرَ: مَنْ فَعَلَ هَذَا إِنَّ النَّبِيَّ ﷺ لَعَنَ مَنْ فَعَلَ هَذَا.** رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

’’حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما کے ساتھ تھا کہ آپ کا گزر چند لڑکوں یا آدمیوں کے پاس سے ہوا جو ایک مرغی کو باندھ کر نشانہ بازی کر رہے تھے۔ جب اُنہوں نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما کو دیکھا تو منتشر ہوگئے اور حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما نے دریافت فرمایا: یہ کام کس نے کیا ہے؟ بیشک حضور نبی اکرم ﷺ نے اُس پر لعنت فرمائی ہے جو ایسا کام کرے۔‘‘

اسے امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**٨٥/٢٥.** **عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ رضی الله عنه قَالَ: مَرَّ ابْنُ عُمَرَ** رضي الله عنهما

---

**٢٤:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الذبائح والصيد، باب: ما يكره من المثلة والمصبورة والمجثمة، ٥/٢١٠٠، الرقم: ٥١٩٦، وابن سرايا في سلاح المؤمن في الدعاء، ١/٢٢٩، الرقم: ٤١٢، والحسيني في البيان والتعريف، ٢/١٦٢، الرقم: ١٣٦٧، والعسقلاني في الوقوف على الموقوف، ١/١٠٥، الرقم: ١٣٤۔

**٢٥:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الصيد، والذبائح وما يؤكل من ـــ

بِفِتْيَانٍ مِنْ قُرَيْشٍ قَدْ نَصَبُوْا طَيْرًا وَهُمْ يَرْمُوْنَهُ وَقَدْ جَعَلُوْا لِصَاحِبِ الطَّيْرِ كُلَّ خَاطِئَةٍ مِنْ نَبْلِهِمْ فَلَمَّا رَأَوْا ابْنَ عُمَرَ رضي الله عنهما تَفَرَّقُوْا، فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ: مَنْ فَعَلَ هَذَا لَعَنَ اللهُ مَنْ فَعَلَ هَذَا إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ لَعَنَ مَنِ اتَّخَذَ شَيْئًا فِيْهِ الرُّوْحُ غَرَضًا. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.

’’امام سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما کا قریش کے چند جوانوں پر گذر ہوا جو ایک پرندے کو باندھ کر اُس پر تیر اندازی کی مشق کر رہے تھے اور اُنہوں نے پرندے والے سے یہ طے کر لیا تھا کہ جس کا تیر نشانہ پر نہیں لگے گا وہ اُس کو کچھ دے گا، جب اُنہوں نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما کو دیکھا تو اِدھر اُدھر ہو گئے۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضي الله عنهما نے فرمایا: جو شخص اِس طرح کرے اُس پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو، جو شخص کسی جاندار کو ہدف بنائے بلا شبہ اُس پر رسول اللہ ﷺ نے لعنت کی ہے۔‘‘ اِس حدیث کو امام مسلم، ترمذی اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

٢٦/٨٦. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: نَزَعَ

--------

........ الحيوان، باب: النهي عن صبر البهائم، ٣/١٥٥٠، الرقم: ١٩٥٨، والترمذي في السنن، كتاب: الصيد عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في كراهية أكل المصبورة، ٤/٧٢، الرقم: ١٤٧٥، وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ، والنسائي في السنن، كتاب: الضحايا، باب: النهي المجثمة، ٧/٢٣٩، الرقم: ٤٤٤٤، وابن ماجه في السنن، كتاب: الذبائح، باب: النهي عن صبر البهائم وعن المثلة، ٢/١٠٦٣، الرقم: ٣١٨٧۔

**٢٦:** أخرجه أبو داود في السنن، كتاب: الأدب، باب: في إماطة الأذى عن الطريق، ٤/٣٦٢، الرقم: ٥٢٤٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٢٨٦، ـــ

